اگر کوئی صندلی یا چاک لوٹ پوٹ کے بچ بھی گیا تو صورت بگاڑ دی۔ منہ کیا پھر کا چھتا ہو گیا۔ بس یہی نا؟ اب آپ کہہ چکے۔ للہ الحمد یہ آپ کے نزدیک کچھ بات ہی نہ ہوئی۔ کیا چٹکیے سے بس کہہ دیا اور کیا طوفانِ نوح آجاتا تو آپ جانتے یا حضرت اسرافیل کا صور پھونکا تو خوش ہوتے جو نہیں جہاں اس قدر برائیاں تھیں کوئی اچھی بات بھی تھی۔ اچھی بات کی ایک ہی کہی۔ کوئی آپ ہی بیان کیجیے۔ میں نے تو نہیں دیکھا مگر کانوں سنا ہے یہ دربارِ قیصری کی خوشی کیا کم تھی۔ میرے ذہنِ ناقص میں جتنی باتیں ہوئیں وہ اس خوشی کے آگے کچھ نہیں۔ واہ وا وہ بھی کچھ ان کا احسان نہیں اوّل تو وہ ۱۸۵۷ء کے دم سے شروع ہوا تھا۔ دوسرے ایک دن تھوڑا سا برائے نام ہنس لیے پھر سال بھر برابر رونا پیٹنا رہا۔ ہاں یہ شکر کا مقام ہے کہ نہ لینے جان بچائی۔ جواب ان باتوں سے کیا، میں اور زیادہ تو کہہ نہیں سکتا لیکن اگر منظورِ خدا ہے تو یہ ناچیز آپ کو ایسا راضی کرے کہ نہایت خوش ہو جیے اور بہت دنوں کو یاد کیجیے۔ اللہ ہے۔ بہت تو لیے ڈھب ہے۔ ابھی سے آپ فرماتے ہیں کہ ایسا راضی کروں گا کہ بھول جائے گفتگو دو غلی ہے۔ لیکن خیر خدا سے نا بزرگ است۔ چناں نماند و چنیں نیز ہم نہ خواہد ماند۔

ستم ظریف!

# گلدستہ

بہار آئی ہے پھولے چمن شجر ہیں نہال
ہرے ہیں سبزے سے جنگل گلوں سے گلشن لال

چمن کو پھول مبارک ہوں پھول کو خوشبو
اودھ کو پنچ، اودھ پنچ کو یہ دوسرا سال

مزا عجب ہے کچھ اس پرچے میں کہ صورتِ طفل
جوان و پیر کے منہ سے ٹپک رہی ہے رال

بربت کعبہ نرالی ہے سج، نرالی دھج
خدا گواہ نہیں سکتّہ ہے نئی ٹکسال

یہ بول چال جدا ہے یہ چال ڈھال جدا
جدا سخن کی روش ہے جدا یہ طرزِ مقال

ہیں لوگ جھومتے یوں قیل و قال پر اس کے
کہ جس طرح کسی صوفی کو آئے بزم میں حال

معاندین نے پٹکا بہت سر اس کے لیے
مگر تراش خراش اس کی پائیں یہ تھا محال

کہاں یہ فوقِ سما اور کہاں وہ تحت ثریٰ
کجا براقِ نبیؐ اور کجا خرِ دجّال؟

ہے ابتدا ہی یہی اس کے بس انتہا کا مزا
خدا کی شان مہِ نو میں حسنِ بدرِ کمال!

ہوا شیوع زمانے میں جس برس اس کا
عجب سعید تھا الحق وہ سالِ فرخ فال

اودھ کے چیف کمشنر کا بڑھ گیا عہدہ
کہ لفٹیننٹ گورنر ہوئے ہیں وہ امسال

ہوئی ترقی قمر ماں رو لے انگلستان
خطابِ قیصری پایا بدولت و اقبال

جو ہندیوں کو ہوئی اس خطاب کی شادی
زبانِ ناطقہ اس کے بیان میں ہے لال

ہزاروں راہ میں کھوٹے کروڑوں نذر دیے
امید یہ تھی فزوں ہو گا اپنا جاہ و جلال

مگر نباہی ہی تھا جمع و خرچ جتنے کیے
گنوا کے ہاتھ سے مال آپ ہو گئے پامال

کسی امیر کو نو توپ کی سلامی ملی
دیا کسی کو فقط اک خطاب ہی پڑتال

پلٹ گئے واں سے ہٹ خائب کھانکتے آئے
یہ سمجھے تب کہ نہ اچھا ہوا کچھ اس کا مآل!

غرض جو آنکھ کھلی پنج شاخہ ہاتھ میں تھا
برات ڈھونڈتے پھرتے تھے سب یہ تھا احوال

یہ وقت کا تھا تقاضا کہ سالِ قیصر یہ
ہو اہلِ ہند کے خاطر سرور و عیش کا سال

مگر غضب ہوا لینے کے پڑ گئے دینے
ہزاروں آفتیں تھیں اس جلوس کے دُنبال

اسی کے بین سے باہم یہ کچھ فساد ہوا
کہ روم و روس کے ٹھنی ہے جوتیوں میں دال

تمام ہند میں برپا ہوئی اک آفت سی
اودھ میں قلتِ باراں تو پیدا اس میں کال

خطاب دیتے ہی طوق کیا اودھ کو اُدھر
ذرا نہ سوچے کیا پہلے چومے کاٹا گال!

سنا ہے اس کی ہوتی ہے اپیل لندن میں
بقول شخصے مگر یاں گھڑی میں ہے گھڑیال!

خدایا فضل و کرم اپنا کیجیو ہم پر
عجیب تنگی میں ہے جان پھنس گئی فی الحال!

الٰہی دور جہاں سے ہو حکمتِ عملی
یہ وہ بلا ہے کہ جو کھینچتی ہے بال کی کھال

جہاں میں اپنے اودھ پنچ کو سلامت رکھ
اس آفتاب پہ آئے نہ تا بہ حشر زوال

زمانے میں رہیں اس کے عدو ہمیشہ تنگ
جہاں میں اس کے معاون رہیں سدا خوشحال

ت - ن - ہجر

## سالِ نو، اودھ پنچ

بادۂ احمر لا دے ساقی
اب تو بھول پلا دے ساقی

پھول نہ ہو تو ٹھرا لا دے
خم کو اٹھا کر منہ سے لگا دے

ہو جو نہ ٹھرا تاڑی دے دے
سیندھی لا کے پھاڑی دیدے

سیندھی میں بھی ہو جو بہانا
لانا لانا بھنگ ہی لانا

سبزی پی کر خوب بنے گی
دیکھنا کیسی گاڑھی چھنے گی

سبز قدموں سے کام پڑا ہے
ہند میں اک کہرام پڑا ہے

اس میں بھی ہو جو توبہ دینا
دینا دینا طرّہ دینا

چھینٹے دے کر ہم کو نہ دم دے
جھٹ پٹ بھر کر ایک چلم دے

کابل سے ہم گزک منگائیں
جا کے بخارا دھوئیں اڑائیں

کاش کوئی دینا ٹنک کا دینا
لانا چھینٹا مُدک کا دینا

فکر نہ کر تو اس کی اُس کی
افیوں کی اک دے دے چسکی

دیکھ تو ہم نے کیا کیا مانا
پھر بھی ہم سے آنکھیں چرانا

نخرا ہے تیرا ساقی ٹیڑھا — ناچ نہ آئے آنگن ٹیڑھا
نشا جما دے دام نہ مانگ — پاس نہیں ہے پھوٹی بھانگ
چار جو پائے آٹھ اڑائے — خالی ہاتھوں گھر کو آئے
جام پہ جام پلائے جا — دام کا ذکر نہ لائے جا
مانگے تو کہہ دیں صاف نہیں ہم — مسرف ہیں صراف نہیں ہم
من میں دھیرج دھرنا ساقی — بچ کے دام بھی ہیں کچھ باقی
جس دم پائے دے دے دام — کھری مجوری چوکھا کام
باتوں کا تیری غرّہ بڑا ہے — رندوں سے اب کی پالا پڑا ہے
کیا کیا سوانگ تماشے لائے — کیا کیا باغ سبز دکھائے
روم و روس لڑایا ہم نے — ریچھ کا ناچ نچایا ہم نے
دیکھے سب نے ظلم کے جوبن — بجلی چمکی اونز ،وکھن
حال نظام کا سارا چھاپا — کابل پر بھی مارا چھاپا
شاہ اودھ کا رنگ جمایا — توڑ بہتایا جوڑ بنایا
سچ کہو ہم جو نہ دل بہلاتے — اب تک ہوش میں کس کو پاتے
جان ہی لیتی فاقہ مستی — پانی کے بدلے خاک برستی!
چھاپتے پرچہ اڑتی خاک — فاقہ سے منہ پر رہتی ناک
کلوں سے کتنے جانچ تولیں — چل بے چرخے چرّخ چوں
پنج سے ملک کو پاٹا ہم نے — سال مزے میں کاٹا ہم نے
ناؤ لگی دو تھپے پار — مارا غوطہ تپلے پار
ہاں منے رنگیں ساقی لانا — سال بھرے کی باقی لانا
تشنہ لبی سے رند ہیں ترسے — او بلے مٹکا تھتھیا برسے
سرخ شراب اور اودی گھٹائیں — گرم پیالے ٹھنڈی ہوائیں
گڑگڑ بادل پڑپڑ بوندیں — خاک پہ برسیں جھڑ جھڑ بوندیں
نکلے صدا ہر خاکے سے — "برسو رام جھڑا کے سے
برسیں گے برساتیں گے — بنیے مونڈ کٹھائیں گے"
جھوم کے آئے ابر بہاری — باغ پہ برسے باری باری
پھول کھلیں جب بلبل چہکے — دل بھی اچھلیں رہ رہ کے

کیسا نکھرا ہے سارا گلشن | نہر بھری ہے گردن گردن!
بچے چٹکیں لے کے بلائیں | مانگیں زباں سے برگ دعائیں
جب تک گلشن ہرا بھرا ہے | دامن گل سب بھرا بھرا ہے
دل ہو شگفتہ چمن ہو ہرا | خوش رہیں یا رب راجا پرجا

قیصر ہند جئیں جم جم!
راج ہیں ان کے پرجا ہیں ہم

اللہ اللہ۔ آج منگل کا دن حضرت پنچ کا دوسرا جلوس ہے یا ادھ پچیسا اودھ کو جنگل میں منگل۔ یہ جنوری کی پہلی حضرت قیصر ہند کی خاص الخاص نظر کردہ تاریخ ہے یا کتاب روزگار کا ٹائٹل پیج۔ یہ حسن اتفاق ہے یا حضرت پنچ کا اقبال، زمانے کے لاکھوں ورق کے ورق دفتر کے دفتر الٹ جاتے ہیں ایسے زمانتی لطیفے کہیں ہاتھ لگتے ہیں۔ ہمارے آج ہزاروں ٹونوں ٹوٹکوں کے بعد میاں ششدہ صاحب اصل خیر (نہیں نہیں شر) سے سدھارے۔ اب ششدہ کی نئی کھیپ، نیا مال، نیا وزن، روم روس کی ہشت پشت، انگلینڈ کا سوٹلڈ کا ناس، جرمن کی روباہ بازی، سربیہ، رومانیہ کی کورنگی، فرانس کے بکٹے نیل کا ماٹ، خزان کابل کی گیدڑ بھبکی اقوام سرحد کی گوشمالی کو انگریزی لوہا، افغانی اودھ کی مٹی پلید لیسنس ٹکس کی پچر سنہ اوس بار کے نئے کمن والی لوکل گورنمنٹ، ریاست نظام کی شکر رنجی، نئی روشنی والوں کی قومی ہمدردی، نئے ناسوروں کی کھپ، جدید اخباروں کی اپج، کھلتا ہے ۔

دیکھئے پاتے ہیں کیا فیض بتوں سے عشاق
اک برہمن نے سنا ہے کہ یہ سال اچھا ہے

سال رواں روس کی پنچ شاخیں اخبارات کو لاکھ اپنی طرف کھینچے گی مگر مسٹر اودھ پنچ کے برمحل لطیفوں، غضب کی نوک جھونک بیانیوں، خوشامد بوا کی سلامت رہے، اظہار حق کے اظہار میں آزادہ بیانی، گورنمنٹ کی واجبی نکتہ چینی نے اس پر بھی سینکڑوں کو اپنا مطیع کر ہی لیا۔

ہمارے چنڈو باز شہر کے بے فکرے نواب جن کو اخبار کے نام سے بخار آتا تھا انہی کا دم بھرنے لگے۔

یہ اودھ پنچ بعض غبی لوگوں پر بھی آئینہ کر دیں گے کہ دیکھو شوخ بیانی یوں جھکڑ طمطراق سے خالی ہو سکتی ہے۔ استعاروں تشبیہوں کا لطف تصویر کھینچ دینے سے اس طرح دوبالا ہو جاتا ہے۔ رائے بریلی سے انعام پرووی چھپروں میں رشوت کا یوں استیصال ہو جاتا ہے۔ مسرف نوجوان لوگ یوں رنڈی کی مستی سے دست بردار ہو جاتے ہیں گو ہٹ دھرم سحر بیانی کا لوہا تو اب بھی مان گئے ہیں مگر صاف صاف اعتراف میں جو شرماشرمی ذرا جی جھکپاتا ہے تو خیر اس سال وہ بھی لو۔

مسٹر اودھ پنچ اپنے سچے یکرنگ عالی دماغ نامہ نگاروں کے تہ دل سے مشکور ہیں جنھوں نے اعلیٰ درجے کے مضامین کے پل باندھ دیے، نہیں تو پورا اخبار (اور پھر پنچ سا) لکھنا ایک متنفس سے کیونکر ممکن تھا خصوصاً ہمارے مہربان فرما ۔ن لکھنوی کی لفاظی، ۔ن تجمر کی جادو طرازی، اپج اور سلاست، ... الہ آبادی کے مہذب مزاج اور عالی دماغی، پنجاب پنچ کی ذکاوت و خوش طبعی، بنارس پنچ کی مضمون آفرینی، دکن پنچ کی ظرافت، ج۔ن کی چلبلی نظم برجستہ کی نوک جھونک ہمارے لوکل ستم ظریف مضمون نگار صاحب کی دھوم گولی، غضب کی سحر بیانی، آتش زبانی، نتھو صاحب بہادر کی لطیفہ بازی، لاہور پنچ کے سماں باندھ دینے والے نغمے، دہلی پنچ کی بولیاں ٹھولیاں پنچ کا سکہ بٹھا دینے میں یادگار رہیں۔

**عذر۔** ہر لاکھ جلدی کی مگر روح کی کھڑاک سے اخبار نکلنے میں ایک دن کی دیر ہو گئی۔ ہمارے ناظرین از راہ عنایت معاف فرمائیں۔

# کرسمس

کرسمس جشن کی دھوم دھام، گرجا کا اہتمام، میوہ جات کی گرانی، ڈالیوں کی ارزانی، کیک بسکٹ کی طیاری، بنگلے کوٹھیوں کی گلکاری، انگریزی بانسری کا بجنا، تنبور کا ارجنا۔ لباس و زیور کی آرائش، تکلفات کی افزائش قابل دید ہے۔ انگریزوں کا بڑا دن نئی روشنی والوں کی انگریزی عید ہے۔ صاحب لوگوں کے تکلفات جو کچھ ہوں مزیب اور بجا ہیں مگر ہمارے گرگٹ سے نیو کرسچین کا حال کچھ نہ پوچھیے۔ بیرا او ل بیرا! اِدھر آؤ۔ کل بڑا دن ہے۔ چائے کا کیٹلی بہت پرانا ہو گیا ہے۔ مٹی گرتے بولو سی بوس کر کے پیندے میں جوڑ لگا دے۔ وہاں دیکھو، وہ کالا بوٹ ہمارا لے جاؤ، بہت سنک ہو گیا ہے۔ چمار سے بولو پیوند لگا دے، اوس کا ایڑی بالکل گر گیا ہے درست دے۔ وہ کالا کوٹ ایسا کہ والا جو مسٹر بٹلر کے مرنے کے بعد ہم نیلام میں لیا تھا اور وہ لال ٹوپی جو سر کے میل سے کالا ہو گیا ہے جیسے مسٹر سیڈ ریڈ نے جوتا پونچھ کر پھینک دیا تھا اور ہم نے دھلوا کر رکھ چھوڑا تھا نکال رکھو اور رات کو کرسی تکیے سے دور نگی چور لاؤ اور وہاں بجا سکو تو بد جو سپرنٹنڈنٹ صاحب کی مشلچی سے ہمارا اسلام کہو اور بولو ہمارا کھانے کا میز جس پر مکھیاں لپٹا رہتا ہے کوئی چیتھڑا لے کر پونچھ پانچھ دو۔ کل ہمارا دوست لوگ سب جمع ہو گا۔

پیر الٰہی وہ چھیل چکنیا، بال کاٹے سے درست ہے کہ ماشاء اللہ۔ پچاس برس کا سن، دبلا پتلا بدن، ہیں ہڈی چمڑا، سر کے ذری ذری بال، بھونی سری کی قطع، آنکھوں میں کیچڑ، داڑھی کے بال کچھ، زرد کچھ کالے، پچکا ہوا منہ جیسے چھوٹی مہتاب، نیلی نوکی لگا کے ایک مرزئی جس میں چیتھڑوں کے سوا روئی کا ذکر نہیں، ہلدی مصالحہ کے جا بجا دھبے۔ ایک میلا لٹھ صافی کا ٹکڑا ازلبہ کے عوض کندھے پر پڑا، پھٹا جوتا پہنے بازار کو صاحب ہوا۔ وہی بیرا، وہی خدمت گار، وہی باورچی، وہی مشلچی، بڑبڑاتا ہوا چلا جاتا ہے اور چپکے چپکے کہتا جاتا ہے بیاں کے نہ میز نہ کرسی، ایک ٹوٹی میز اور سڑے گلے چار مونڈھے، دو رکابیاں، دو کالے کوٹ پتلون نیلام سے خرید لیے۔ ٹکہ پاس نہیں انگریز بننے پر گس کرتے ہیں۔

غرضکہ ہر شخص بہ خیال خویش خبطے وارد۔ یہ حضرات بھی عجیب طرح بسر کر رہے ہیں۔ بقول شخصے کہ ؎

گئے دونوں جہان سے واے ستم نہ ادھر کے ہوئے نہ اُدھر کے ہوئے
نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم نہ ادھر کے رہے نہ اُدھر کے ہوئے

ستم ظریف

# الف بائے پیچ

۱ انگلینڈ کے سُن رے بھائی — روس نے کی ترکی پہ چڑھائی
کابل ہندوستان بھڑا وا — جھنڈا لیے جوا کی دھاوا!

بابا بابا ہندستان جانت ہے سب کوئے
جھنڈا مکر برنے جو کرو ہر کوئی داکا ہوئے

ب بنیا اک بات سناؤں — لیوں قلات پشور رجاؤں
مانت ناہیں شیر علی — حکمت عملی کچھ نہ چلی

صوبہ ہندوستان کا ہے کابل قندھار
جو کوئی پہنچا دے وہاں تک وا کے ہیں بلہار

ت تنل سے لائے سفیر — واکی لمبی نانسنس امیر
سب سے کہت ہے گروہ بہار — کل سرحد پر مچا فساد
بزلمرا ایا توپ پر آن پرت ہر آن
کابل لڑکے دیکھ چکے ہیں وہ سارے افغان

ث ثابت ہوتا ہے ایسا — جان بچائے دے کر پیسا
دشمن کو کچھ دست بتائے — زور گھٹانے کو لڑوائے
جو چاہو سو ہم سے او پر لڑو روس سے جائے
فوج ہماری کک کرے گی یہ کو دو سمجھائے

ج جو صاحب جو مجھے ران میں — رن کا ہے کو کیسے بن میں
اون کا بدلا کیسے ملے ہے — جو سنے ہے وہ کا دل جلے ہے
بوڑھا باگھ نہ مانیے چیکاری مت دیو
چھوڑو ایسی کہ سب جگ گھر کا رستہ لیو

ح حرکت جو فوج نے کینی — پک پا بچھے ہو جیسے تیتی!
کس کے سر پر ٹھوپی جائے — نا لڑے کیسے ہٹ آئے
دھمکی دینے آئے تھے سو دھمکن لاگی توپ
گر لے ٹوپی مار بھتیں دہ پگڑی گھٹا ٹوپ

خ خوف اور بڑا یہ بھائی — جن کے برتے رار مچائی
وہ سب دہ اونہیں کا بھرم — ایسا ہوئے نہ واند کرب
پکا پھوڑا چھیڑیے تو چھیڑا نا ہیں جائے
یہ دھڑکا مو ہے دن رین ہمیا نہ پھوٹے آئے

د دیا جو کچھ سب کھویا — دانا ڈالا کیا بس بو یا
دیا خزانہ کر تنخواہ — دیا میگزین برائے سپاہ
جیسا کیا سو آگے آیا اب کاہے کو پچھتاؤ
جو من کا کھٹے بھیا واکا کو سمجھاؤ

ذ ذلت یہ کیسی ہو گی — جو کی جو ہو جلتے بھوگی
بھیک نہ مانگے مانگے حصہ — میل کیے ہو جھگڑا قصہ
جن کے کارن بھرن بھرے کیا انہیں سے میل
دیکھ سکھی ان تلن مان تنک نہ نکسا تیل

ر رخصت ہو آئے سفیر　　لگے بڑھاونے فوج امیر
اب بن لڑے نہیں چھٹکارا　　کیسی کرے لٹن بیچارا
اپنی سی سب کر دیکھی کرم لکھے کی ہوئے
کیٹی سے منہا کرے گرہ سے اپنی کھوئے

ز زار کے آئے سفیر　　اوس سے پنپا ہے ہیں امیر
دیکھیں رہے وہ کیا ثابت　　کیسے کھاتے ہیں گت
خیوا اور بخارا دیکھو کیسا جو کچھ بتاؤ
پھر کابل نہ ہاریں جو مانگو سو پاؤ

س سچ اک بات بتاؤں　　تجھ کو صاف جو دل سے پاؤں
چھوڑ قلات اپنا گھر سیو　　ڈردی نیت اس گن کھیو
تم سے کچھ جھپٹ ہونا ہو کچھ بگاڑ
ہے ایسا نے گھر کا کو دا لیسے دینا اُجاڑ

ش شرارت جو کوہ کری　　تری حد مان پاؤں دھری
وہ کا حبا نو موڑ پھرانا　　چاہت ہے وہ دھول لگانا
ایسے کی جس چاہیے ولیسی بکتا ہوئے
پاؤں کا ساڑی مار کے گھر میں بٹھا ر دیئے

ص صبر سے نکلے کام　　جلدی کر کیوں ہو بدنام
پہلے اون کے ساتھی توڑو　　جو کچھ کہیں نہ منہ کو موڑو
اون کے سب کو اپنا کرو اپنی لو پھر جیت
مانو گر ہمرا کہا ہر اک سے راکھو پیت

---

راقم: شاعر

لب نکلے آنکھ تند چلے دون کی لینے لگے
طفل مکتب بے الف پڑھ کے سبق دینے لگے

# دوسرا سبق

یا او ستاد ہمیں میدان ہمیں چوگان ہیں گو سے را) شامت ہے پٹھے کی شامت ہے اے ربجاد شاباش پٹھے شاباش مرحبا)
پڑھنا پڑھانا چولھے بھاڑ میں جائے۔ ہماری بات جیت ہی سیکھو تو بن جاؤ ہاں سر بالله (بسم الله)

(ش) کونسا علم سیکھے؟

(ا) علم مجلس!

(ش) علم مجلس کے معنی مع مطلب فرمائیے۔

(ا) ہاں یہ بات کی دیکھیے ایک ہی مہینے میں دو آنکھوں کی چار ہو گئیں یعنی مسئلے بگھارنے لگے۔ سنو علم مجلس کے اصطلاحی معنی کتاب خوشامد کی چوتھے باب تلوّن کی دوسری فصل لاجالوجی میں یوں لکھے ہیں کہ ——— جیسا دیس ویسا بھیس۔

(ش) ہم یہ بھی نہ سمجھے۔

(ا) سبز رنگ میں پانی۔

(ش) آگے لگے تمہاری باتوں میں خلاصہ مطلب کیا ہوا؟

(ا) جس صحبت میں جاتے ہاں میں ہاں ملاتے۔ حق ہو یا ناحق! بات کی تائید ضرور کرے اللہ جوڑتا رہے۔ سب کی چلمیں بھرے چاہے کوئی چار کھونٹی بھی نسا دے برا نہ مانے۔ بھلائی اپنی چاہے تو بے عزتی کو مقدم جانے کیونکہ عزت چہ گتی است کہ پیش مرداں بیاید پھر نفع سے مطلب نقصان کا ہے کا۔ اگر اس نصیحت پر عمل کیا تو دیکھنا پیٹ پھول کے مٹکا ہو جائے گا۔ یاد کرو گے اور ایمانداری تو کہیں پھٹکنے نہ پائے۔ ایسا بغل میں دبائے جیسے بندریا اپنے بچے کو چھاتی سے لگاتی ہے۔ پھر موقع محل دیکھے تو جھوٹا حلف بھی اٹھا لے کچھ ثواب عذاب نہیں۔ مقتضائے وقت کہا جائے گا یا دروغ مصلحت آمیز ہے... الخ بن جائے گا۔

(ش) کیوں مسٹر جھوٹ اچھا کہ سچ؟

(ا) جھوٹ اچھا جھوٹ۔ خدا سچ نہ بلوائے اور اب جناب کا شبہ تو قدیم الایام سے (یعنی پشت ہا پشت) یہی چلا آتا ہے اور خوب ہی پھلا بلکہ پھولا ہے) دیکھو دو تین باتیں یاد رکھو ایک تو مثل مشہور ہے جھوٹے کے آگے سچا رو مرے۔ دوسرے یہی بات سعد اللہ ابن سب کے منہ سے اترے رہیں۔ بھائی اللہ بچائے سچ بول کے گردن کون کٹوائے۔

(ش) بھلا حضرت تو آپ آزمودہ کار ہیں کچھ اس کے فائدے اور بھی بیان فرمائیے۔

(ا) بچشم سر آنکھوں سے کھلے کھلے پانی اور گلشنوں گلشنوں دلدل میں ایک ادنیٰ سا فائدہ یہ کیا کم ہے کہ اب ہم سچ بھی بولیں تو کوئی یقین نہیں لاتا۔ باقی اور بھی از قبیل وغیرہ وغیرہ۔ واہ تو آپ بھی بعضے بے اٹکل اخبار نویس ٹھہرے۔

(ش) اب ایک بہت بڑی بات ہم پوچھتے ہیں۔ حاکم محکوم میں کیا فرق ہے؟

(ا) پشش بس یہی بات تھی۔ یہ کیا بڑی بات ہے۔ بُعد المسافرق ہے جیسے زمین و آسمان یا لکھنؤ سے لندن یا بمبئی نال سے دکن حیدر آباد۔

(ش) ذرا ٹھہریے اور خدا حکومت دے تو کرے۔

(ا) اس کا جواب زار روس سے پوچھے کہ رون گاہاں زبردستی وہیں دھونکڑی خودرائی بے پروائی، سخن پروری کھونگاٹ زرگری ناپرسانی غفلت، ہزار طرح کی سیاست (یعنی جز و ریاست مارے اور رونے نہ دے۔ سر بازار جسے پائے کملی ڈال کے لوٹ لے) اور یہی شغل وردِ زبان رہے۔ کس کا سر اپنے آگوے مار دیں۔ یہ وہ زمانہ جس کا گلا گھونٹو وہی آنکھیں نکالتا ہے۔ زبردست کی راہ سر پہ۔

(ش) بھلا محکوم کی کیا تعریف ہے؟

(ا) جیسے کتے یا کتنے کے گلے میں رسی باندھ کے کھینچا لیے جاتا ہے یہ صفت پیدا کرے۔ ہر چہ از دوست میرسد نیکو ست کا مضمون۔ لاکھ طرح کی سختی ہو چوں نہ کرے۔ گو بات چاہے کیسی ہی بُری ہو یا بجا بہت انسب بہت مناسب، بہت بجا۔ ہر تکلیف پر شکر ہے، ہر مصیبت پر احسان ہے تیرا، کچھ مصلحت ہوگی جس کل بٹھاتے بیٹھے، جو ناچ نچائے ناچے چار باتیں سن کے غم کھا لے۔ خطا بے خطا التقصیر ہوئی، قصور وار ہوں، غرض کہ حق ناحق، بدنامی کا ٹوکرا اپنے ہی سر دھرے لیکن یہ سب چاپلوسی دھوکے بازی زمانہ سازی سے ہو۔ دل میں گھر کر کے پانچوں مال اپنے کرلے، وقت پر صاف الگ اور خیانت، بد دیانتی، کاہلی، جھولی کا مچوری، حرام خوری، کام بگاڑ دینے کی فکر، پاس نمک ادنیٰ سے ادنیٰ تک نہ دارد لیکن یہ بڑا شرط ہے۔ باقی اور مطالب آئندہ تم آپ سمجھ جاؤ گے تھوڑا پڑھا لو ـــــ

(ش) خفا نہ ہو جیسے بُرا نہ مانیے تو ایک بات کہوں۔

(ا) ہم تو بُرے کے باپ کو نہیں مانتے۔ شوق سے ہزار باتیں کہو۔

(ش) میں چاہتا ہوں چھوٹے چھوٹے جملے مختصر طور پر تڑاق پڑاق بیان کر دوں۔

(ا) واہ جملہ چو حرفی اور دو حرفی سے تو کم نہ ہوگا۔ مجھ سے کہو تو اشاروں میں بتا دوں۔

(ش) ہاں اوستاد! یہ بات۔ بھلا سال کون سا اچھا؟

(ا) سن صفر جس میں وہ ایکٹ جاری ہوا۔

(ش) اور مہینہ کون مبارک ہے؟

(ا) لونا کا مہینہ!

(ش) اچھا دن کون متبرک ہے؟

(ا) ہفت شنبہ!

(ش) ہائیں۔ یہ کوئی دن نہیں۔

(ا) اہو ہو ہو ہو بھائی جسے بڑا دن کہتے ہیں۔

(ش) تو قوم کون کھری؟

(ا) چودھری (بنیوں کا) جس کا کہیں نقل بڑا نہیں۔

(ش) دنیا حاصل ہونے کی ترکیب؟

(ا) دین سے کنارہ کشی۔

(ش) سچ بیوپار کون سا ہے؟

(ا) لوگ تو کہتے ہیں چوری۔ ہمارے نزدیک بھاگتے بھوت کی لنگوٹی۔ رشوت بھی غنیمت ہے۔

(ش) روشنی کون اچھی؟

(ا) ظاہر ہے یہی نئی روشنی۔ پرانی چیزیں یوں بھی بیکار ہے۔
(ش) سفر کرنے تو کدھر جاتے؟
(ا) سیدھا لندن کی طرف۔
(ش) فصل کون سی اچھی؟
(ا) خشک سالی میں چھاپ وبا۔
(ش) لفظ قرآن درمیان کیا سے دھڑک نام لیا ہے۔ خدا نہ کرے۔
(ا) آخر سنیے ہونا بات کی تہ کو نہ پہنچے۔ یہ چودھویں صدی اخیر زمانہ دجال کی آمد آمد تا آنکہ خروج کر چکے، تخفیف کی پکار سب باتوں پر طاری گرانی صاحب نے وہ مدتو رائج فرمایا ہے اور شاید دو برس پڑ گئی کہ کٹنے کا نام نہیں لیتیں اس میں جہاں تک کی ہو مصلحت سے خالی نہیں اور سنا نہیں کہ خس کم جہاں پاک
(ش) بھلا آدمی کہاں رہتا ہے؟
(ا) لیبٹی میں
(ش) لیبٹی چہ معنی دارد؟
(ا) جہاں چار آدمی لائق کیا اپنی کج بحث کے زمین و آسمان کے قلابے ملائیں۔
(ش) پھر وہاں آدمی کیونکر بنایا جاتا ہے؟
(ا) اس میں کچھ مدد فات ہیں ایک نہ ایک طرح سے ضرور بنایا جاتا ہے۔ پھر کبھی کہہ دیں گے۔
(ش) اور دعا کہاں قبول ہوتی ہے؟
(ا) یہ نہ پوچھو زبان کا اثر غائب غلہ ہوا۔ دعا کا قبول ہونا ممکن نہیں۔ ہمارے نزدیک کہیں نہیں قبول ہوتی۔
(ش) اچھا دنیا میں اچھا سہل کون کام ہے؟
(ا) یہی اخبار نویسی اور عمدہ مضمون نگاری۔ کسی کی پرسر کرتا کون ہو۔
(ش) واہ اوستاد واہ اللہ تمہارے ہاتھ کیا ہے تو مسل مٹھائی ہے۔ ایسی خوش ذائقہ کہ دیکھی نہ سنی۔ میرا جی لگتا ہے دو چار خم سے اور۔
(ا) بس بس معاف کیجیے یہ اترتی نہیں تکنا۔ اب کتاب بغل میں دباؤ اور چلتے پھرتے نظر آؤ طبیعت لگی تو پھر کبھی۔

## تاربرقیاں

۲۳ دسمبر۔ لندن۔ بوجہ سرد ہوا اور برف کے جنوب بلگیریا کی جنگی کارروائیاں بند ہیں۔
افواج سرویا نے پینک گلیو اکو فتح کرلیا۔ دوسری افواج سرویا روسیوں کے ساتھ مل گئیں اور روس کی جانب بڑھتی جاتی ہیں۔ روسیوں نے مقام اولٹی کو فتح کرلیا اور اپنی افواج ارض روم میں جمع کر رہے ہیں۔ آرمینیا میں سردی کی شدت ہے۔
۲۴ دسمبر۔ لندن۔ سلیمان پاشا نے قلعہ جات زوار لیہ الاضلاع میں فوج داخل کی ہے اور باقیماندہ فوج کو وہ اڈریانوپل میں جمع کر رہے ہیں۔

یقین ہے کہ گورنمنٹ سلطان نے اخیر وقت تک جنگ کرنے کا ارادہ ٹھان لیا ہے۔
شہنشاہ روس مع شہزادہ گرانڈ ڈیوک کانسٹنٹین سینٹ پیٹرس برگ میں داخل ہوئے۔ لوگوں نے گرم جوشی سے استقبال کیا۔ روسی ارض روم کا محاصرہ کر رہے ہیں۔
انگلستان ان عہدناموں کو جواب میں امن میں رکھے گا اور یورپ کے ملکوں کو مساوی رکھے گا اور روس کو نہ بڑھنے دے گا اور اس کارروائی میں اس کو فرانس اور اٹلی سے اعانت ملے گی۔
۲۵ دسمبر لندن۔ شہنشاہ روس نے کہا ابھی بہت کچھ کرنا باقی ہے اور مجھ کو امید ہے کہ جو کام روس نے اپنے ذمہ لیا ہے اس کو جنگ بہ حال میں پورا کرے گا۔
وزیر اعظم ٹرکی نے ایک وکیل سے ملاقات کی جو کہ مسلمانان ہندوستان کی جانب سے وہاں گیا ہے۔
سرویا نے باتری پر ناکامی سے حملہ کیا۔ ان کے بہت سے آدمی مارے گئے۔ فوج نیشن نے ارادہ کیا تھا کہ بلند مقامات کمپنی کو قبضہ کر لے لیکن اس میں ناکامی ہوئی۔

# فوج کشی جواکی

۲۴ دسمبر۔ شیر گھاس۔ فوج کل دوسری پہاڑی پر دشنونی گھاٹی ہوتی ہوئی روانہ ہوگی۔ یہ دو کالم ہو کر روانہ ہوگی۔ اول بریگیڈ تو زیر کمان کرنل بھائن ہوگا اور دوسرا زیر کمان کرنل ڈرونڈ۔ دو سو پچاس آدمی رفل بریگیڈ اور ایک حصہ بائیسویں ہندوستانی پلٹن کو حکم دیا گیا ہے کہ فوراً یہاں آویں۔ تار برقی کا تار غنیم نے کاٹ دیا ہے۔ جواکی پشتونی میں جمع ہو رہے ہیں۔ رات کو لشکر پر گولیاں غنیم چلاتا ہے۔
۲۶ دسمبر۔ شیر گھاس۔ ایک فوج سے کل گرد آوری ہوئی تھی۔ کچھ مخالفت نہیں ظاہر کی گئی۔ ایک جواکی مارا گیا۔ فوج پوری میں کل خیمہ زن ہوگی اور لیفٹننٹ پر سمجھ کو نافض ہوگی۔ یہ حملہ بشراکت فوج جنرل کینیر صاحب کے کیا جاوے گا۔ یہ فوج ہمارے شہاب پشتونی میں ہوگی موسم خراب معلوم ہوتا ہے۔
۲۷ دسمبر۔ شیر گھاس۔ تیس ہندوستانی پلٹن خوشحال گڈھ سے اور نصف باتری کوہاٹ سے آج مقام زکی باغ کو جاوے گی۔
۲۶ دسمبر۔ کلکتہ۔ کوئی انکم ٹیکس جاری نہ ہوگا مگر آمدنی کی ترقی اس طور پر کی گئی ہے کہ درجہ والیسنس ٹکس تجارت اور پیشہ پر لگایا جاوے اور سالانہ اری کسی قدر ممالک مغربی و شمالی اور پنجاب میں بڑھائی جائے گی۔

# فوج کشی ناگا

۲۶ دسمبر۔ جوہاٹ۔ جب سے ہوزما کو لے لیا ہے اس وقت سے ناگوں نے نہایت ستا رکھا ہے۔ رونڈا کیوں کو روکا اور لوٹ لیا۔ دو کانسٹیبلوں کو مار ڈالا۔ وہ چاہتے ہیں آمد و رفت روک دیں اور جو فوج بھیجی گئی تھی تھوڑی قرار دی جاتی ہے اور زیادہ بھی مخالفت ظاہر کرتے ہیں۔ ایک سو آدمی تینتالیسویں پلٹن سے طلب ہوئے ہیں جو دبرو گڈھ میں ہے۔ چیف کمشنر آسام مقام گوہاٹی میں داخل ہوئے۔ امید ہے کہ یہ ناگا کے پہاڑوں کو جاویں گے جب کہ وہاں امن ہو جائے گا۔ مقام اوکھا میں سب تندرست ہیں۔

۲۶ دسمبر، جورہاٹ۔ انگامی ناگا مزدا کے جن گاؤں کو جلا دیا تھا ان کے جدا جدا گروہ ہو گئے ہیں۔ انہوں نے سڑک بند کر دی ہے اور پُل کو توڑ ڈالا ہے اور آمد و رفت درمیان فوج اور سماگٹنی کے رُک گئی ہے۔

کانسٹبل کو جو ڈاک لیے جاتا تھا مار ڈالا، دوسرے کو زخمی کیا۔ ایک اور گروہ ان ناگوں کا درمیان سماگٹنی اور میدان کے ظاہر ہوا ہے انھوں نے ایک اور کانسٹبل کو برچھی سے مار ڈالا اور ڈاک والے کو زخمی کیا اور انھوں نے بوربا ٹنر کو دھمکی دی جو ایک اسامی موضع میبان تپہ اور امیل گوداگھاٹ سے ہے اور یہ بھی بیان ہے کہ سماگٹنی کو دھمکی دی ہے۔

اخیر ڈاک جو سماگٹنی سے آئی وہ زیر کار رعیت کانسٹبلوں کے آئی تھی۔ کمک پولیس کے لوگوں کی گولہ گھاٹ میں داخل ہوئی اور ایک حصہ نمبر ۴۴ پلٹن کا ڈبروگڈھ سے آنے والا ہے۔

## فوج کشی جواکی

ایک تار برقی جو کوہاٹ سے مورخہ ۲۲ دسمبر کی آئی اس میں لکھا ہے کہ جواکیوں کے پاس سے ۲۲ اور ۲۳ ماہ حال کو قاصد آئے اور جو درخواست ان کی سابق میں تھی اسی کو ظاہر کیا یعنی کچھ رئیسوں کو اجازت ملی کہ وہ جا کر اپنے جرگوں کے لوگوں کو لشکر میں لاویں مگر ان سے کہا گیا کہ یہ بات غیر ممکن ہے اور یہ بھی کہا گیا کہ اور قاصد نہ آویں جب تک کہ جرگے کے لوگ اس کے ساتھ نہ ہوں۔ شیر گڑھاسہ سے مورخہ ۲۳ ماہ حال کو کسی قدر گولیاں ۲۲ ماہ حال کو جواکیوں نے اس پکٹ پر چلائیں جو پہاڑی پر تھا۔

مطبع سنا پرہ وردہ واقع لکھنؤ محلہ گولہ گنج میں محمد سجاد حسین کے اہتمام سے چھپا

# قندِ مکرر

میٹھی میٹھی ترنگ نہ ہم سے چھوٹے — دقیا زسی سنک نہ ہم سے چھوٹے
گھر بار چھٹے بلا سے لیکن اے ہجر — افیون، بھانگ، مدک نہ ہم سے چھوٹے

(اودھ پنچ ۱۸؍ دسمبر ۱۸۷۷ء)

# غزل

تربھون ناتھ ہجر

پھر کچھ اک دل کو بے قراری ہے — سینہ جویائے زخمِ کاری ہے
پھر جگر کھودنے لگا ناخن — آمدِ فصلِ لالہ کاری ہے
اک نئے سنے چپکے بیٹھے ہیں — واہ کیا واقعہ نگاری ہے
کیا لکھیں دل نہ جب شگفتہ ہو — آفتِ جاں امیدواری ہے
کوئی بیٹھے نہ آ کے دفتر میں — نادری حکم اب یہ جاری ہے
کیا کریں اب بچارے ایڈیٹر — رات دن شغل آہ و زاری ہے
مارے تخفیف اور ٹیکس کے ہیچ — رو چکے سب ہماری باری ہے
دل ہوا ہے خرامِ ناز سے پھر — محشرستانِ بے قراری ہے
جلوہ پھر عرضِ ناز کرتا ہے — روز بازارِ جاں سپاری ہے
ہو رہا ہے جہاں میں اندھیر — زلف کی پھر سرشتہ داری ہے
پھر کھلا ہے درِ عدالتِ ناز — گرم بازارِ فوجداری ہے
شجرِ کہنہ ہو گئے سرسبز — کیا ہی گوہر کی آبداری ہے
منت کا مال کرتی ہے تحصیل — بس یہی اک وفا شعاری ہے
ہر گرانی سے ناک میں دم ہے — اب نہ وہ اشرفی نہ ساری ہے
پھر اسی بے وفا پہ مرتے ہیں — پھر وہی زندگی ہماری ہے
دیکھیے فیصلہ یہ کب تک ہو — حضرتِ دل کی روبکاری ہے
اک نہ اک دن یہ ہوگا پردہ فاش — اس کا خمیازہ شرمساری ہے

نقوڑے لقوڑے براونٹ کی چوری
واہ کیا خوب پردہ داری ہے

(اودھ پنچ ۱۹؍ مارچ ۱۸۷۸ء)

# غزل

ابو الکمال سید محمد علی آمید امیٹھوی

آج کل ہے کچھ سنیچر پاؤں میں — مفت کا رہتا ہے چکر پاؤں میں

سینکڑوں خارِ مغیلاں ٹوٹ کر — رہ گئے ہیں مثلِ نشتر پاؤں میں

رشتۂ تہذیب کو تو آج کل — باندھتے پھرتے ہیں جھانجر پاؤں میں

بیگمانی تو ہے جب باندھے پھریں — جوروؤں کو اپنی شوہر پاؤں میں

عشق میں اک آسماں رفتار کے — آ گیا ہے سر کا چکر پاؤں میں

ہجر میں ان کے ستم برباد رہے
کاٹتے ہیں شب کو پتھر پاؤں میں

# الانسان ضاحک

یہ مرحوم اودھ پنچ کے نامہ نگار تھے ۱۹۰۵ء میں جب کسی انگریز حاکم اعلیٰ نے ہندوستانیوں پر جھوٹ کا الزام لگایا" اور اکبر الہ آبادی نے اس سے متاثر ہو کر رباعی کہی :-

بے ڈھب ہے جھوٹ سچ کی پکڑی بحث ہند میں
سچ کہتے ہیں جو جھوٹ ہوں کہتے تو روسیاہ
کیسے ہی ہم ہوں آپ تو ہیں ہم پہ حکمراں
سمجھے ہیں ہم تو آپ ہیں جھوٹوں کے بادشاہ

تو الانسان ضاحک نے یہ نظم لکھی :-

جھوٹا ہمیں بتاتے ہیں سالانہ بزم میں — کیونکر کہیں کہ جھوٹ کا الزام جھوٹ ہے

وہ صبح کو بتائیں اگر شام راست ہے — اور ہم بتائیں شام کو گر شام جھوٹ ہے

وہ کہہ رہے ہیں ہند میں تکلیف کچھ نہیں — ہم کہہ رہے ہیں ہند میں آرام جھوٹ ہے

آنی لگی سوتے نطفۂ شکل ہند کی — پوچھا جو میں نے نام کہا نام جھوٹ ہے

انعام پاتے ہیں جو ہمارے گریجوایٹ — انعام اسے نہ سمجھو سب انعام جھوٹ ہے

مفلس ہوں گرچہ صدمۂ آلام میں اسیر — افلاس جھوٹ صدمۂ آلام جھوٹ ہے

تصویر میں ہے ان کی اگر آم رس بھرا — یاں شاخ میں لگا بھی ہو گر آم جھوٹ ہے

بندۂ حسد او ہاں ہے یہاں بندۂ خدا — دینِ مسیح راست ہے اسلام جھوٹ ہے

ناول ڈرامے سچ ہیں کہ یورپ میں ہیں چھپے — مطبوعِ ہند قصۂ گلفام جھوٹ ہے
کہتے ہیں وہ جو آئی کو اسٹار ہیں صادق — کہتے ہیں ہم جو آنکھ کو بادام جھوٹ ہے
گردش کا اپنی گردشِ ایام ہے سبب — گو وہ کہیں کہ گردشِ ایام جھوٹ ہے

ادبار جب کہ آگیا سب عیب آگئے
آغاز جھوٹ جس کا سر انجام جھوٹ ہے

اسی طرح جس وقت فصیح الملک نواب مرزا داغ کا انتقال ہوا تو الانسان ضاحک کی جلی نوع [?] طبیعت رکھنے والے [?] جناب نے یہ قطعہ ارشاد فرمایا:

یادش بخیر آسے [?] اجل نے مٹا دیا
گویا کہ داغ صفحۂ ہستی پہ داغ تھے
تھے باعثِ نشاط کبھی مورثِ صداع
بلبل تھے ناچ گھر کے کلب گھر میں زاغ تھے
کعبہ [?] اتنے [?] تھے ولایتی چکر کی سیر سے
مخمورِ حسنِ کیفیتِ جام باغ تھے
مجلس میں ان کی پورٹ نہ ہر کی [?] نہ شامپین
ہندی کے موتیا کی فقط کچھ ایاغ تھے
شائستہ لیڈیوں کا نہ تعلق تھا واں نشاں
ہاں تھے تو تولیوں [?] کے پتے تھے سراغ تھے
باتوں میں جو چھپے تھے طبیعت میں شوخیاں
روشن خیال تھے نہ وہ عالی دماغ تھے
کس نے کہا کہ تھے وہ نئی روشنی کے لیمپ
وہ تو الہ دین کے طلسمی چراغ تھے

## غزل

### پیٹنٹ

ڈیر بیچ! اردو شاعری پر بڑا اعتراض یہ ہے کہ شاعر لکیر کے فقیر ہیں، جدت کا مادہ نہیں۔ اعتراض کسی قدر صحیح معلوم ہوتا ہے۔ [illegible] ایک شق پر بحث کریں گے۔ شاعروں نے صرف چند اعضائے انسانی لیے ہیں جن کا فراق اور وصال میں دکھڑا رو دیا جاتا ہے۔ ہم کہتے ہیں کیا خدا نے کوئی عضو بیکار بنایا ہے یا کوئی عضو ایسا بنایا ہے جو اس عشق کو محسوس نہ کرے جو سر سے پیر تک خالی [?] ہوتا ہے۔

پھر کیا وجہ ہے کہ صرف دل و جگر، آنکھ، سینہ، پہلو کا لگاتار سلسلہ ہے اور باقی اعضا جو شاید مادۂ عشق قبول کرنے اور متاثر ہونے میں ان سے زیادہ قابلیت رکھتے ہوں چھوڑ دیے جائیں۔ ہماری رائے میں سب کو درجہ بدرجہ اور رتبہ برتبہ یاد کرنا چاہیے۔ اس عمل درآمد کے بعد نہ صرف شاعری نئے اسکول والوں سے بھی مصلح ہو جائے گی۔ بہر صورت ایک نئی غزل اس نئی طرز میں نذر ہے۔ یہ مشتے نمونہ از خروارے سمجھنا چاہیے۔ راستہ ہم نے بتا دیا ہے اب شاعران رنگین بیان طبع آزمائیاں کریں اور اس طرز جدید کو آسمان پر اڑا لے جائیں۔ حق ایجاد بنام موجد پیٹنٹ ہے۔ تتبع و تقلید کی اجازت عام ہے۔

معدہ میں آگ عشق کی بدستور جلتی ہے
چھیچھڑوں کی دھونکنی مرے سینہ میں چلتی ہے

گردوں نے درد عشق میں آفت مچائی ہے
تلی غم فراق میں ہاتھوں میں ملتی ہے

چھینک آئی ہم نے شکر خدا کا ادا کیا
اس راستے سے ناک کی حسرت نکلتی ہے

کروٹ بدل رہے ہیں شب ہجر یار میں
آنتوں میں زور شور سے بندوق چلتی ہے

تارے گنا کیا ہوں پڑا ہجر شب فراق
اتنی دبی کہ ریڑھ کی ہڈی اچھلتی ہے

دانتوں کا دسترس نہ ہوا گوشت یار تک
سچ ہے کہ بد نصیب کی کب دال گلتی ہے

نیزۂ شکر تقصیر عشق میں یہ بھی بلا ہوئی
تو آج پسلیوں میں بھی تلوار چلتی ہے

تصویر یار ہم نے لگائی دماغ میں
کچھ کچھ شب فراق طبیعت بہلتی ہے

برسات آئی پھر وہی گڑبڑ مزاج ہے
پھر پیٹ میں فساد ہے پھر ناف ٹلتی ہے

# رنگ میں بھنگ

## اصغر

(سید اصغر علی نام تھا۔ شاہ پور ضلع فتح پور کے رہنے والے تھے۔ بذلہ سنج شاعر تھے۔ اودھ پنچ سابق میں لکھا کرتے تھے۔ کلام میں شوخی اور ظرافت کا لطیف امتزاج ہوتا تھا)

یہ محرم میں ہولی کا تہوار
ہنسی صورت ہے اور دل بیمار
گر پڑے تھک کے پردہ ہائے چشم
جب نہ آیا ستم شعار عیار
لگ گئی آنکھ موت آ پہنچی
ہو گئی حس مشترک بیمار
موج قالب سے سر کے نکلی
[illegible]

نظر آیا بہت بڑا میدان
عرصۂ حشر جس کا باج گزار
کُرۂ آتش فشاں زمیں بالکل
دھوپ سے تیز مہرِ آتش بار
ایک بڈھا ضعیف ریشا ٹیل
نظر آیا بہ صورتِ خونخوار
پیٹ میں آنت تھی نہ منہ میں دانت
جھرّیاں جسم میں پڑی تھیں ہزار
ضعفِ پیری سے جھک گئی تھی کمر
سر بھی جنباں تھا صورتِ میخوار
پائے ماندن نہ جائے رفتن تھی
تھی عجب مخمصے میں جانِ نزار
کچھ ہراس اور کچھ بڑھی ہمت
بڑھ کے دو اک قدم ہوا دوچار
پڑھ گیا چند آیتِ قرآں
کر کے دم، دم میں لایا جسمِ زار
دل میں آیا خیال ڈر کیسا ہے
تم بھی تو آدمی ہو ہمت دار
حضرتِ خضر سبز پوش ہیں یہ
یا ہیں درویش کامل و دیندار
پھر یہ آیا خیال ڈر کے ساتھ
ہو نہ انساں یہ کوئی آدم خوار
ایک ہی لقمے میں نگل جائے
مجھ کو حلوا سمجھ کے لذت دار
بھیجا لاحول کہہ کے بسم اللہ
دل میں ڈھارس بندھی چلا ناچار
پہنچا اک دم میں اس فقیر کے پاس
دیکھی آنکھوں سے اس کی حالتِ زار

میں نے پوچھا کہ کون ہو کیا ہو
اپنا مجھ کو بتاؤ نام و دیار

کس کے تیرِ نگاہ کے گھائل ہو
کس کی چشمِ سیہ کے ہو بیمار

بولا وہ مردِ نیک خوش اسلوب
حال کیا پوچھتے ہو تم اے یار

تیغِ ابرو کا میں نہیں گھائل
نہ کسی مہ وش کا عاشقِ زار

انقلابِ فلک کا مارا ہوں
دل پہ اٹھتی ہے درد کی دیوار

لوگ سب سو رہے ہیں غفلت سے
ان کے افعال پر ہوں زار و نزار

---

فرطِ غم سے جو کھل گئیں آنکھیں
مٹ گیا سب طلسم کا گھر بار

وہی کنجِ قفس وہی نشر بار
بسترِ غم ہے اور اصغرِ زار

---

# اودھ پنچ کے لطیفے

ایک بھلے مانس بے ایمانی، دغا بازی کی بدولت صاحب مجسٹریٹ کے حکم سے بید پڑے۔ یار دوستوں نے لالہ جی سے ہمدردی کے کلمات ادا کیے، کہنا شروع کیے تو لالہ صاحب نے فرمایا جی نہیں کوئی فکر کی بات نہیں۔ میں ایسی چھوٹی چھوٹی باتوں پر خیال بھی نہیں کرتا۔

---

س: ذرا بتاؤ سورج پچھم میں کیوں ڈوبتا ہے اور پورب سے کیوں نکلتا ہے؟
ج: یہ تو جس سے ٹکرائے وہی اوپر اٹھے بتا دے گا
س: اسی لئے تو میں آپ سے پوچھتا ہوں۔

---

ایک شخص سے کسی نے پوچھا کہ تم نے اتنی کم عمر عورت سے کیوں شادی کی؟ اس نے جواب دیا سنا نہیں عذاب جس قدر چھوٹا ہو بندے کے لئے اسی قدر اچھا۔

---

ایک شخص سے کسی نے پوچھا کہ عورتوں کے پیٹ بھی کوئی بات ہضم کر سکتے ہیں؟ اس نے جواب دیا کہ ہاں صرف ایک بات یعنی اپنی عمر۔

---

ایک شریف نے کسی حکیم سے پوچھا کہ ناس رعنز روشن، سے دماغ کو کچھ نقصان تو نہیں پہنچتا۔ حکیم نے جواب دیا ہرگز نہیں۔ کیونکہ جن کے کچھ بھی دماغ ہے وہ ناس سونگھتے ہی نہیں۔

---

## منبر کی مبارکی

مبارک وہ کالے جو ستائے جاتے ہیں۔ کیونکہ آسمان کی راحت انہیں کے واسطے ہے۔ مبارک وہ جو سول سروس کے لئے زیدہ ہیں کیونکہ سرکار سے زبانی تسلی دی جائے گی۔ مبارک وہ جو قحط کے بھوکے پیاسے ہیں کیونکہ پادریوں کی بدولت مسیحی مذہب

صاحب بہادر فرماتے ہیں اس کا بیل منگاؤ۔ اب یہ حیران ہوا کبھی صاحب بہادر کے چہرے کو دیکھتا کہ کچھ پی تو نہیں گئے۔ اور کبھی اپنی طرف دیکھتا کہ میری سماعت میں تو فرق نہیں آگیا۔ بڑی دیر تک کھڑا ہوا سوچتا اور صاحب بہادر کو تکتا رہا۔ آخر کار ناچار ہو کر کہہ دیا کہ "صاحب! میں حضرت عیسیٰ نہیں ہوں جو ہڈیوں سے بیل بنا دوں کسی اور کو بلا بھیجئے۔ خانساماں گری تو میں جانتا ہوں مگر معجزہ کوئی اور جانتا ہوگا۔"

---

بارہ بجے تھے چوکیدار حلوائی کی دکان میں سو رہا تھا۔ گلی کا کتا اپنی قسمت کو رو رہا تھا کہ ایک خوش وضع رنگین طبع شاعرہ نے اپنے شوہر سے میٹھی میٹھی باتیں اور دلربائی کی گھاتیں شروع کیں۔

میاں ہم نے ایک غزل کہی ہے مگر ہر ایک مارا مطلع نہیں موزوں ہوتا۔ لگے ہاتھوں ایک مطلع نہیں کہہ دیتے۔ اس غزل کا ایک شعر یہ ہے:

بہتے ہیں سدا آنکھوں سے یہاں خون کے دریا     یہ کام تو ہرگز یم قلزم سے نہ ہوگا

اتفاق سے چور چپکے چپکے بیٹھا راوتی سے سن رہا تھا اور طرہ یہ کہ چور بھی شاعر اور حاضر جواب۔ ذرا ایک شاعر کے یہاں چوری کی۔ سوچتے دیر ہوئی تھی کہ مطلع باندھے سامنے آن کھڑا ہوا۔ اب قیامت کا سامنا ہے۔ بولیں تو مشکیں کسی جائیں۔ چپ رہیں تو ذہن کند ہو جائے۔ آخر رہا گیا ایک دفعہ یہ آوازۂ بلند بول ہی تو اٹھے کہ ؎

کودا کوئی یوں گھر میں ترے دھم سے نہ ہوگا     جو کام ہوا ہم سے وہ رستم سے نہ ہوگا

(از ناظم سرشار۔ اودھ پنچ ۱۰ مارچ ۱۸۷۸ء)

---

ایک دہلوی صاحب کو حارث ساز تمباکو میں شیرہ ڈالنے کی ضرورت لاحق ہوئی۔ بنئے کے پاس گئے اور کہنے لگے "ابے شیراع ہے شیراع؟" عین اپنے مخرج سے کچھ زیادہ غلیظ، حلق کے ساتھ خارج ہوا۔ بنیا گھبرا گیا اور کہنے لگا "صاحب! اتنا گاڑھا شیرہ تو نہیں ہے جس کا نام اتنی مشکل سے نکلے۔"

---

ایک شخص نے اپنے لڑکے سے پوچھا کہ تم مکتب میں کون سی کتاب پڑھتے ہو؟ لڑکے نے جواب دیا قرآن۔ پوچھا کون سی سورت؟ کہا لا اقسم بہذا البلد (یہ سورۃ کی ابتدائی آیت ہے)، باپ نے کہا آگے پڑھو۔ صاحبزادے کو اور کچھ یاد نہ تھا۔ فرمانے لگے ووالدی بلا ولد۔ (اور میرا باپ جو کہ بلا ولد ہے) والدِ محترم جھلائے اور کہنے لگے اپنی جان کی قسم ہے جس کے گھر میں تیرا سا بچہ پیدا ہوا ہے "لاولد" ہی کہنا چاہئے۔

---

پروفیسر: کیوں بھئی بیرا! صاحب خانہ تشریف رکھتے ہیں؟

بیرا: حضور وہ تو نہیں ہیں۔

پروفیسر: اور یہ کھڑکی سے جھلک کس کی دکھائی دی؟

بیرا: وہ نہیں ہیں ان کا سایہ ہے۔

پروفیسر: اُوہ! میری عقل روز بروز کیسی ہوتی جا رہی ہے، سائے کو آدمی سمجھنے لگا۔

جج :- تو تم نے اپنے شوہر کے سر پر کرسی دے ماری اور وہ ٹوٹ گئی؟
ملزمہ :- مگر میرا ارادہ نہ تھا۔
جج :- یعنی تمہاری نیت حملہ کرنے کی نہ تھی؟
ملزمہ :- میری نیت کرسی توڑنے کی نہ تھی۔

---

ایک صاحب کو جنہیں شادی کی تلاش تھی اتفاق سے ایک بی صاحبہ مل گئیں۔ انہوں نے جھٹ پیام دے دیا۔ اب آپس میں شرائط کی بحث چھڑی ۔

بی بی :- سنئے صاحب۔ میں اپنے میکے والوں کے سامنے بے پردہ ہوں گی آپ کو حق منع کرنے کا نہ ہوگا۔
میاں :- منظور!
بی بی :- دیکھئے مجھے رتی بھر افیون کھانے کی عادت ہے۔
میاں :- کچھ مضائقہ نہیں۔
بی بی :- سینا پرونا بالکل نہیں جانتی۔
میاں :- آپ کی سلائی درزی سیئے گا۔
بی بی :- کھانا پکانے کی عادت نہیں۔ نگوڑا چولھے میں سر کون دے۔
میاں :- خیر تو فاقہ کرنے میں ایذا آپ ہی کو ہوگی۔
بی بی :- بھئی میرا مجاز (مزاج) بھی ذری جل ککڑا ہے۔
میاں :- بی دولتی اپنے پیچھے ہیں آپ ہی کھولتی۔
بی بی :- کسی کسی وقت جو خفقان ہوتا ہے تو میرے سیاپے کو چل جاتی ہوں۔
میاں :- خدا کا ملک وسیع ہے۔ آپ کی ٹانگ لنگڑی نہیں۔
بی بی :- شعر کہنے کی بھی لت ہے۔ رات کو اکثر مشاعرے میں شرکت کرتی ہوں۔
میاں :- عیب نہیں شعر گوئی تو ہنر ہے۔
بی بی :- ہاں سو بات کی ایک بات یہ ہے کہ جھوٹ بھی بولتی ہوں۔
میاں :- تو میرا اسلام، یہ مصیبت برداشت کرنے کے قابل نہیں۔

---

کسی بخیل سے بہادر کی تعریف پوچھی گئی تو اس نے جواب دیا کہ بہادر وہ ہے جو غیر کے منہ سے نوالہ چبانے کی آواز سنے اور نہ مرے۔

---



**پولیٹکل شطرنج**

(شرح کیفیت تو الگ صفحہ پر دی گئی ہے یہاں پر صرف اسقدر بتا دینا کافی ہے کہ سیاہ بازی روسیہ کی اور سفید بازی انگلستان کی ہے۔ اور چال روس کی ہے)



کھل کے گل کچھ تو بہار اپنی صبا دکھلا گئے    حسرت ان غنچون پہ ہی جو بن کھلے مرجھا گئے

## ساہو قرضہ داس




فتح ہے لمبی تھیلی والے کی !

# انڈے بچے والی چیل چلہاڑ

منشی سجاد حسین

بھلا یہ کیونکر ممکن ہے کہ کانگریس صاحبہ لکھنؤ مرحوم میں جان تازہ پھونکنے چہرے کی رونق بڑھانے خراماں خراماں تشریف لائیں اور یہ اینٹی صاحبہ حبیب شاہ کی بالکی نوری بنی منہ میں گھنگنیاں بھرے بیٹھی رہیں۔ اجی توبہ کیجیے۔ پولیس اور پبلک کھیت پولیس اس طرح ولیو جیسے ادھر کے کھیت میں اینڈ بیٹ بٹیر بلکہ گاؤ پچھاڑ کے غل مچا کے سارا شہر سر پر اٹھا سکے جس سے یہاں سے لندن تک کو خبر ہو جائے کہ لکھنؤ میں بھی کچھ اینٹی کہانی ہے چنانچہ یوں تو عرصہ سے سٹر پٹر جلسے کرتے تھے اور بعض حضرات اپنے نزدیک حق ادا کرتے تھے یا سنگ بنانے کی کوشش کرتے تھے مگر جب دیکھا کانگریس کا اجلاس سر پر آ ہی گیا ادھر لفٹیننٹ گورنر بہادر بھی شہر میں تشریف فرما ہیں، ادھر حضور والا اسے بھی دربار فرمانے والے ہیں۔ چھیری سرکس بھی تماشے کر رہا ہے، ادھر بیچاری کمپنی بھی تماشے کرنے آئی ہے۔ ان حضرات کو بھی عارضہ متعدی پہنچ گئی، چھوٹی بچی بڑی مادہ ہیجان میں آ ہی گیا اور ایک بار آنکھ بند کر کے کچ کچا کے عظیم الشان اینٹی کانگریس کا اشتہار دے ہی دیا۔ کس کی رہی اور کس کی رہ جائے گی۔ وقت گذر جاتا ہے بات رہ جاتی ہے۔ خلاصہ اشتہار ملاحظہ ہو:۔

> "منجانب مسلمانان شہر لکھنؤ۔ تاریخ ۳ نومبر ۱۸۹۹ء بمقام بلند باغ کانگریس کا جلسہ سالانہ لکھنؤ میں ہونے والا ہے اس میں کچھ تجویزیں قرار دی جائیں گی اور کہا جائے گا کہ وہ کل باشندگان شہر کے ہیں ..... حالانکہ اس شہر کے قریب قریب کل باشندے چہ ہنود چہ مسلمان ابتدا ہی سے کانگریس کی مخالفت کرتے ہیں لہٰذا تدارک ہم پر لازم ہے، جس کے لیے ایک بڑا جلسہ منجانب مسلمانان لکھنؤ بتاریخ مذکور نو بجے اتوار کے دن مکان انجمن رفاہ عام قرار دیا گیا ہے لہٰذا استدعا ہے کہ وقت مقررہ پر تمام حضرات اہل اسلام اس جلسے میں مع اعزا و اقربا و احباب و متعلقین کے شرکت فرمائیں اور گورنمنٹ کے خیر خواہ بنیں۔"

یوں تو اشتہار کی کئی باتیں ایسی ہیں جن میں اکثر ..... گفتگو ہے مگر ایک بات اس بانداز طریق کو یہ پوچھنا ہے کہ متعلقین کو زحمت کیوں دی گئی ہے اس کا اہتمام کیا فرمایا گیا ہے۔ کیونکہ اپنے اینٹی بھائیوں سے کچھ بعید نہ سمجھیے کہ بچوں کی طرح مت متعلقین جلسے میں آ موجود ہوں۔ کیا معنی کہ جب اعزا و اقربا و احباب کے علاوہ متعلقین کو بھی یاد آپ نے فرمایا ہے اور یہ بھی فرما دیا ہے مشتہر خمسہ یعنی

# کھلے خط و سربستہ مضامین

منشی سید محمد سجاد حسین مرحوم (ایڈیٹر اودھ پنچ)

(۱)

## بنام مسٹر گلیڈ اسٹن

مولوی گلیڈ اسٹن صاحب طول عمرہ!

ماشاء اللہ خیر نصیب شاباش۔ ایسے زمانے میں جبکہ چاروں طرف سے مصائب نے نرغہ کر رکھا ہے، ہر ملک سے دم بدم نئی تازہ ہوا کے جھونکے آ رہے ہیں تمہارے حق میں اس سے بڑھ کر نامہ مبارکباد شاید ہی کوئی اور رہا ہو گی۔

تم سیانا پا واقف ہو گئے اور اگر نہیں تو اب کان کھول کر سن لو کہ یہ تمہارا بوڑھا خیر خواہ، تجربہ کار زمانہ دیدہ فلسفی، حکیم، مورخ، پولیٹیشن اور خدا جانے کیا کیا دوست ایسا نا پاک خیال اور نا منصف نہیں کہ محض شدا شدھ دھری، اختیار سے کسی معاملے میں ایک طرفہ رائے قائم کرے اور اس کے دوسرے پہلو کی طرف سے عمداً اور ارادتاً اپنی ذہن اور سیاست کی آنکھیں بالکل بند کر لے۔ آج کل ہزاروں دوست ہیں تو لاکھوں تمہارے دشمن۔ بہتیرے اچھا کہتے ہیں تو بہتیرے برا بھی۔ بجز اس سبب ہوا کے رخ اپنا جہاز راستے چلاتے ہیں، انصاف کا ایکٹ ہرگز کام میں نہیں لاتے لیکن یہ تمہارا اور اپنی ملکہ معظمہ کا سچا بے میل ایکا، سولہ آنے ڈبل دوست، خیر خواہ، اعیان نثار اودھ پنچ ان عیوب سے ایسا دور ہے جیسا روس ایران یا ہندوستان کی ناک سے جاپان ہے۔ یہ مصلحت وقت، دستور، انجام کار سب باتوں پر غور کرتا اور تمہاری ذمہ داریوں، فرائض منصبی، مشکلات عمدہ کو خوب جانتا بوجھتا ہے۔ بیشک تم کو چند آدمیوں نے بنا لیا ہے مگر واضح رہے دو صورتوں میں بنایا جاتا ہے۔

اول جب واقعی اس میں صفت بنائے جانے کی پائی جاتی ہو اور کسی باز اپنے ڈھب کا اسے پاتے ہوں۔

دوسرے اگرچہ وہ فی الحقیقت اس قابل نہ ہو مگر اتفاقاً کچھ حرکات سکنات یا معاملات کی ظاہری صورت ایسی ہو جائے کہ لوگوں کو غلط فہمی واقع ہو۔

بہر نوع دل لگی بازوں، دور سے تماشا دیکھنے والوں کا الو کہیں نہیں گیا۔ جہاں تک میرا تجربہ ہے اور میں تمہارے

افعالِ ماسبق و حال پر انصافانہ غور کرتا ہوں کہہ سکتا ہوں کہ تم بیچارے درحقیقت ایسے ہرگز نہیں جیسا تم کو آج کل لوگ خیال کرتے ہیں۔

مگر اس میں بھی کلام نہیں کہ تم بن گئے اور خوب بن گئے۔ بخت و اتفاق کو کوئی ڈزریلی روک سکتا ہے نہ گلیڈ اسٹن مگر اب تو بدنامی کا ٹوکرا تمھارے ہی سر ہے اور سچ بھی یہ ہے کہ اس کے مستحق بھی تم ہی ہو۔ میں نے تمھاری ناراین پالیسی کبھی لائقِ ستائش نہیں پائی۔ رفاہ و فلاح، آرائش و زیبائش، ظاہری ٹیم ٹام، اور پری لیس پوت کے واسطے تمھاری ذات مخصوص ہے مگر اس کے لوازم اور مصالحوں کی فراہمی اور ترکیب سے تم ایسے محروم جیسے ہندوستانی جودت سے۔ تم بیشک دسترخوان کے اچھے خانساماں اور ہوشیار خدمت گار ہو۔ پکا پکایا کھانا، تیار ہانڈی تم خوبی سے چن سکتے ہو مگر ہانڈی پکانے اور چیز تیار کرنے کے نام سے خاک دھول بکائن کے پھول۔ تم نہیں جانتے کہ طرح طرح کے کھانوں کے واسطے کون کون مصالحہ کیونکر پیسا اور ترکیب دیا جاتا ہے۔ کبابوں میں کس چیز سے کالا دھوآں آتی ہے، پلاؤ کو دم کیسے دیتے ہیں، نارن پالیسی کا مزعفر اور قلیہ کیونکر خوشگوار چاشنی پیدا کرتا ہے۔ کہتے ہیں جو کوئی کچھ ندر مار ڈالتا ہے اس کے ہاتھ سے لذت جاتی رہتی ہے۔ شاید ایسا ہی ہوا ہو مگر اب یہ ضرورت بیشک معلوم ہوتی ہے کہ پہلے اچھا باورچی اور رکابدار سب تیار کرے۔ پھر دسترخوان لگانے اور طعام چننے کو تم بلا لیے جاؤ۔ تم ہرگز اس لائق نہیں کہ دونوں کام تمھارے سپرد ہوں۔ یہ خدمت کچھ گلیڈسٹن و ٹیوری خوب جانتے ہیں لیکن سردست کچھ کرتے دھرتے نہیں بنتا۔ اس دفعہ کی الٹ پھیر میں تمھارا تو وہی حال ہوا ہے۔

آسماں بارِ امانت نتوانست کشید
قرعۂ فال بنامِ منِ دیوانہ زدند

کھانا تیار نہ سامان درست مگر دعوت (جنگ) کی وہ دھوم دھام کہ عالم گونج رہا ہے۔ ناخواندہ مہمان ہیں کہ چلے آتے ہیں بلکہ ایک آدھ تو آستینیں ہاتھ دھرے تیار واقعی ہتھے مارنے پر مستعد ہیں۔ نظرِ غور سے دیکھا جائے تو تمھارا قصور نہیں۔ جن لوگوں نے اس دفعہ تم کو بلایا اور وہ نہ سمجھے کہ کھانا تو اس دفعہ رکابدار نے ہنوز تیار نہیں کیا۔ ہم ان کو باورچی خانے سے کیوں نکالے دیتے ہیں۔ اب عین وقت پہ کون ہتھیلی پہ سرسوں جمانے آتا ہے۔

اشارہ کنایہ برطرف صاف صاف یہ ہے کہ آجکل تمھارے واسطے بڑے بڑے افکار آموجود ہیں گو خزانہ و فوج و قوم ہر طرف سے اطمینان ہے مگر سمجھ تو شیطان مانتا نہیں پریشان تو ضرور کرتا ہے۔ خیر اس کی نوبت خدا نہ لائے۔ فی الحال اہل الرائیوں نے تم کو اور بھی بوکھلا رکھا ہے جو ہے اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد الگ ہی اٹھاتا ہے مگر صلاح کی صلاحیت ایک میں نہیں۔ سب اپنے دل کی آرزو پیش کرتے ہیں اور تم جانو صلاح و آرزو میں بہت بڑا فرق ہے۔ اس لحاظ سے میں اپنے دست و قلم کو تکلیف دیتا اور تمھاری دماغ خراشی کرتا ہوں۔ تم جانتے ہو فارن معاملات آج کل کیسے پیچیدہ ہو رہے ہیں۔ مصر اور وسط ایشیا کے معاملات تو

سمجھو۔ وہ ویسے ستون ہیں جو جمعہ مسجد کی طرح وہیں سے سربلند کیے کھڑے ہیں۔ باقی ٹرکی کا تذبذب، فوج کی حفاظت میں امیر کی تماشی، برہما میں کشیدگی، مغربی افریقہ میں جرمن کی بیہودگی، یہ سب امور اگرچہ فرداً فرداً خفیف ہیں مگر بحیثیت مجموعی اطمینانِ خاطر کے دشمن جاتی ہیں۔ بُرا نہ لگے تو میں صاف کہوں کہ اکثر یہ دقتیں تمھاری قوم کے غلط قیاسات اور تعرضات سے پیدا ہیں۔ تم نے جو کچھ کسی قوم یا معاملے کی نسبت رائے قائم کی وہ اکثر غلط نکلی۔ چنانچہ مصر کا معاملہ لیجیے تم بغاوت کو قومی نہیں شخصی سمجھے مگر دیکھا۔ ایک عربی گیا مہدی سوڈانی (یا سوڈانی) آیا۔ اس کو زیر کرو دیکھو کل ہی عثمان دغنا موجود ہے۔ عثمان کو بھگاؤ یا گرفتار کرو دوسرے کوئی ان کے بھائی بند بلائے بےغل پیدا۔ پھر آج تک خیال کرو کتنی فتحیں پائیں کتنی شکستیں کھائیں۔ باغیوں کو کیسے کیسے کنویں جھکائے لیکن بارہ برس بعد کتے کی دُم وہی ٹیڑھی۔ جب دیکھا مصر کا قوام وہی بگڑا ہوا۔ کوئی بادشاہ ہو، صاحب تخت و تاج ہو اس کو زیر کیا، تخت و تاج لے لیا، دارالسلطنت پر قبضہ کیا۔ یہاں سب ایک سرے سے لنگوٹی بند، خانہ بدوش۔ ادھر سے بھاگے اُدھر ہو رہے، اُدھر سے آئے اِدھر ہو رہے۔ بھلا ایسوں سے اُلجھنا اپنی بات کھونا نہیں تو اور کیا ہے۔ اگر کسی حصّۂ ملک کو ان کے حوالے کر بھی دیا تب بھی مطلب حاصل نہ ہوگا۔ کیا وجہ کہ مہدی ملک مانگتا ہے نہ سلطنت اس کو تو تجدیدِ اسلام کا خبط ہے۔ ادھر اطمینان ہوا کہ لگے اور ٹرکی پر لپکا۔

وسط ایشیا میں تمھاری کارروائی چنداں قابلِ اعتراض نہیں۔ اس کی وجہ یہ کہ تم نے کچھ کیا ہی نہیں۔ اچھا یا بُرا کیا کہا جاوے۔ باقی اس کاہلی سے جو نتائج پیدا ہوئے وہ بلاشبہ تم کو مجرم ٹھہراتے ہیں۔ اس کی وہی مثل کچھ نہ کرنا بھی بُرائی کرنا ہے "جہاں تک تمھارا بس رہا تھا تم پاؤں نہ ہلاتے مگر اب تو روس منحوس کے سر جا کر شیطان چڑھا۔ اب تو وہ خواہ مخواہ افغانیوں کو پچھاڑتا ہے۔

چونکہ یہ مضمون طویل ہے اور میں سمجھتا ہوں تم کو بھی آج کل کام کی کثرت ہے میں اس خط کو ناتمام چھوڑتا ہوں۔ اس بحث کو دوسرے خط میں لکھ کر ان سب کے علاج بتاؤں گا۔ تم گھبرانا نہیں۔ دیکھو اوسان نہ جانے پائیں۔ گرنبول ایسے وقت میں کام کا آدمی ہے۔ ڈفرن کی مستعدی قابلِ صاد۔ زیادہ عمرت دراز باد۔

(۲)

بنام مسٹر گلیڈ اسٹن

مولوی گلیڈ اسٹن صاحب طول عمرہٗ!

بعد ماتے ہمت و جرأت۔ میں اپنے پہلے خط میں وعدہ کر چکا تھا کہ دوسرے تحفے اپنے خیالاتِ روشن سے تم کو مستفیض کروں گا۔ تم سمجھو کہ پولٹیکل معاملات پر منحصر نہیں عموماً ہر کام میں ایفائے وعدہ و راستی تقریر و تحریر فی زمانہ جوہرِ انسانی تصوّر کی جاتی ہے لہٰذا زیادہ زحمت کشِ انتظار نہیں رکھتا اور مخاطب کرتا ہوں!

میں نے اپنا سلسلۂ سخن اوس دفعہ وسط ایشیا تک پہنچ کر چھوڑا تھا۔ وہ مقام ہے کہ جس نے بھولے

جی چھڑا رہے ہیں۔ اس سے تم اپنی طرف کوئی اشارہ نہ سمجھنا میرا دستور ہے کہ ہر کس و ناکس سے پتے کی دل لگی نہیں کرتا۔ کیونکہ اس سے انسان اپنے ہی دل میں خجل ہو جاتا ہے اور مجھے مردست شخصی، قومی، ملکی سب مصلحتوں سے تم کو بددل کرنا منظور نہیں۔ کیا وجہ ایک تو تم یونہی صورتاً سیرتاً بچپا کے باوا تھے۔ اس پہ آج کل کی چکر گھنیوں نے اور بھی کولھو کا بیل بنا دیا ہے۔ ہر وقت پریشان خاطر تو ہو ہی رہتے ہو۔ اگر ووٹ آف کریڈٹ کی ٹھہرائی تو یقینی تو ہم سے ہنسی خوشی رخصت ہو۔ ہمارا تو یہ فیصلہ ہے بتیسے سے غاری کرنا شروع کر دو گے۔ دل لگی بازوں کا کیا بگڑے گا۔ یہاں کاروبار سلطنت میں خلل کا اندیشہ ہے اور سب سے بڑھ کر تو یہ سمجھ لو کہ آج تم نے استعفا داخل کیا اور کل روسی سر آنت پر قابض۔ وہ لوگ بڑے فائدہ پرست اور بیباک موقع شناس ہیں۔ تم وقت گزر جانے کے بعد لندن کی طرف چوٹی ڈھونڈتے ہو۔ وہ دو قدم آگے سے اس کی پیشانی والے چار بال اس پھرتی اور چالاکی اور استواری سے پکڑتے ہیں جیسے ہمارے مسٹر ٹیپو کا تو ریا اپنی نازک بدن زوجہ محبوبہ سے جھوٹے جب وہ شخص از راہ غمزہ و عشوہ کسی دن اس کے واسطے کھانا نہیں پکاتی۔

اچھا اب ادھر سے چلو۔ واقعی اگر تم میں کچھ انصاف و شرم و کانشنس ہے تو تمہارا دل ہی جانتا ہو گا کہ اس نے سی پیٹ و نے کیسا دل باندھا ہے اور زمانہ تہذیب میں کیا کیا سفاکیاں کرائی ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ بعض وجہ کچھ تو اپنی جسامت کی وجہ سے تو بہت خفیف سی ہوتی ہے مگر وضع اور موقع کی بدولت بڑے بڑے کار بنکل اور پھوڑوں سے تو نے سبقت لے جاتی ہے مصر بجائے خود کچھ نہیں اس کی سوزرانیں یاد رکھیں سلطان کچھ تو اپنے ناخنوں اور کچھ نادعوؤں دغاباز دوستوں کی بدولت چنداں قابل خوف و خطر نہیں مگر یہ بھی معلوم رہے کہ تمہاری یورپین طاقتیں سب مصر کے معاملات میں حصہ بٹوانے کو موجود ہیں۔ وہاں یورپ کی ناک پر بیٹھ کر تم چاہو کہ کوئی اپنی پالیسی کارروائی بے دخل و غش کر جاؤ یہ محال ہے۔ دوسری بات یہ کہ ہم کو اپنے زمانہ طفولیت کا واقعہ یاد ہے کہ ایک دفعہ ہمارے دوستوں میں کنکوا اڑانا تھا تم جانو جہاں کنکوا اڑتا ہے۔ کٹتے کنکوے نے یونہی ہاتھ کی صفائی دکھانے کو بازاری لونڈے لاٹھی بھی اور کروانچ و مڑیاں اور دھیلی لنگیاں بڑھاتے رہا کرتے ہیں۔ ایک صاحب اس بلا کے جلد باز اور عجلت پسند تھے کہ جب تک دوسری طرف کھینچ کے آپ انہیں کنکیوں سے الجھ جائیں۔ اکثر ایسا اتفاق ہوا ہے۔ اچھے اچھے شدھ کنکوے اور نفیس مانجھا سب اسی میں صرف ہو گیا ہے اور جب ادھر کا سر پڑ بڑایا تو حضرت ہاتھ لگانے کی جگہ ہاتھ ملنے لگے پس مصر کی کارروائی بہت کچھ اس سے مشابہ ہے۔

ہاں یہ سچ ہے کہ یہ ساری گل افشانیاں تمہاری ہی جودت طبع کا نتیجہ نہیں۔ یہ قضیہ بھی گذشتہ وزارت نے نزکہ چھیڑا ہے اور تم بیچارے کے سر پڑا لیکن یہ بھی تو سمجھو آخر قوم نے ایسی ہی خرابیوں کی درستی کے واسطے تو تم کو قلمدان وزارت دلوایا اور تم نے قبول کیا۔

علاوہ اس کے بہت سی بے عنوانیاں تو خاص تمہارے ہی صدقے میں واقع ہوئیں۔ بھلا جنرل گارڈن کو بھیج کر تم خاموش ہو رہے۔ پھر اس بیچارے کی خبر بھی نہ لی۔ آخر مروا ڈالا اس سے تمہاری کتنی بدنامی ہوئی۔ اب بھی

دیکھ کر تو سر پٹیر لسٹن و سطالینیا میں جھلا رہے ہیں۔ دیکھو جتنا تمھارا فرقہ گشت و خون سے محترز تھا اسی قدر اب باعث ہوا ہے۔

خیر یہ تو داستان پارینہ ہے۔ اب طلب کی یہ بات ہے کہ کرنا کیا چاہیے۔ خداوند کریم تم کو عقل اور ناصحان مشفق کی بات پر توجہ دے تو سب کچھ درست ہو جائے۔

اس امر کا تصفیہ کہ آیا مقصد مہم صرف حاصل ہوا کہ نہیں تو میرے نزدیک کوئی نہیں کر سکتا۔ ابھی جب کوئی مقصد ہو تب تو دیکھا جائے وہاں سرے سے تنزلزل اور مبہم کارروائی تھی۔ مقصد بھی اسی طرح پردے ہوئے ہے پس اب انتظار ہی کس بات کا کرنا لازم آتا ہے۔ اب تم اپنی فوج ٹھکانے لگاؤ۔ ٹرکی کو اول تو اس لائق نہ رکھا، دوسرے اگر کسی حکمت عملی سے، یا ہو گے کہ اس کی فوج وہاں بھجوا دو کہ وہ بھی حیران پریشان ہوتی پھرے تو یہ سمجھ لو کہ تم وہی غلطی پھر کرو گے جو اس فتنۂ عظیم کی بنا ہے۔

شاید تم اپنی غلطی ماضی سے اس بلیغ جملے کو فوراً نہ سمجھ سکے مگر مجھے سر دست صراحت منظور نہیں۔ مناسب ہوا تو پھر کبھی بتا دوں گا۔

اب رہی کوئی اور یورپین طاقت خانہ خود غلطی نہ اب اب تو ہر پارہ والوں کے ساتھ یہ حال ہے ؎

اسی خاطر تو قتل عاشقاں سے منع کرتے تھے
اکیلے پھر رہے ہو یوسف بے کارواں ہو کر

ہاں ایک اٹلی ہے سو میرے نزدیک چہ خفتہ چہ بیدار۔ عقلا کے نزدیک کچھ نہ سہی مگر حال میں فرانس نے ترکو ترک فاش دی۔ فرانسیسی اخبار بند کروا کر مصر سے معذرت کرانا آداب شہنشاہی کے خلاف تھا مگر تم سے ہم کو اول روز وزارت سے ایسی ہی امیدیں تھیں۔ وزارت سابق اب تم امریکہ والوں سے کہا بہ سے۔ جنیوا میں چند چلتے پرزے جمع ہوئے اور تمھارے سفیا معذرت کرالیا کا تاوان دینا پڑا۔

وزارت حال پر آنے سے کچھ روز پہلے تم نے سلطنت آسٹریا کو سخت سست کہا تھا۔ منسٹری نصیب ہونے پر تمھاری پہلی حرکت کا تاوان دینا پڑا۔

سالی کہ نکوست از بہارش پیداست

پس تم نے تو بار پاشا سے معذرت کرالی تو کون نئی بات کی۔ جس نے اپنی ٹوپی اتار لی اس کو اور کا کیا خیال۔

لیکن حال کی پیچیدگیوں کو دیکھتے تم نے کمال حلم اور بردباری کی۔ اس پر میرا صاد ہے۔ میں اس کارروائی کا مخالف نہیں۔ واقعی ایسا ہی چاہیے تھا۔ کاش خدا تمھاری ایسی ہی برقہ شناس عقل رکھے۔ جس دمعن اور ڈھرے پر ہو اسی پر قائم رہو

———

(۳)

## بنام مسٹر گلیڈاسٹن

مولوی گلیڈاسٹن طول عمرہٗ :

آج کل زمانہ ایسی جلد جلد کروٹیں بدل رہا ہے اور تم بھی اس کے ساتھ وہ قلابازیاں کھا رہے ہو کہ معلوم نہیں اس فقیر کے پہنچنے پہنچتے تمہاری ہزیب کون کون سے رنگ کھلیں اور کون انوکھے شگوفے سربلند کریں۔ اسی ہمت سے میری دو دو باتیں تم چٹ پٹ اور سن لو اور اپنا راستہ پکڑو۔ باقی انقلابات کا چکر تو کسی کے روکے رک نہیں سکتا جو جس کام کے واسطے بنا ہے جب مہلت موقع پائے گا اپنی علت غائی پوری کرے گا۔

تم سمجھو مہدی، عثمان دقنا، زار روس اور اس کے ارکان سلطنت، ارتیل جرنیل، علی خانوف، کروف ایسے بیوقوف جن کی بے ایمانی پیر دوف آخر عالم اسباب میں جھگڑے فساد، قتل و غارت ہی کے واسطے آئے ہیں کہ میری آپ کی طرح علوم، فنون، حکمت، فلسفہ، تہذیب، ترقی کے واسطے جان کھپانے، کوشش کرنے۔ یہ مانا کہ تم نے درگذر کر کے معاملہ مختصر کیا مگر حرامزادے کی رسی دراز، سرپرست یہ سلسلہ ختم ہوتا معلوم نہیں ہوتا۔ پس جو بات کرو زمانے کے موافق ہو۔ سب سے بہتر طریق سب نفسیں لکھنا ہے کہ اگر تم مصر کے جھگڑے کو یوں چھوڑ جاتے تو بڑی خطا تھی۔ جن کا کچھ وسوسہ تھا میں نے ان کی قلعی بھی کھول دی۔ پس اب سوا اس کے کوئی صورت ہی نہیں باقی کہ مصر میں اگر فیسو پالیسی یعنی فنا کی حکمت عملی بالکل ترک کی جاتے مہدی و عثمان دقنا وغیرہ کی عداوت سینۂ بے کینہ سے آزاد ہو۔ اب جس قدر قبضہ و تصرف میں ہے اس پر ایک دفعہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پھونک دی جاوے اور اسی طرح اس کی محافظت کی جاوے جیسے مرغی اپنی ساری پھول پیٹ کے نیچے چھپائے رہتی ہے۔ اگر حملہ کرو تو مدافعانہ، مقابلہ کرو تو حفاظتی۔ ساری فوج بلا لینا اور ملک کو اس سے تتر بتر کر کے چھوڑ دینا یہ کس خدا نے بتایا اور کس ایمان نے سکھایا ہے۔ اب لازم ہے سب افواج دو مقام مناسب محفوظ پر جمع رکھو کہ مصر والوں کے کام بھی آسکو اور سرحد ہندوستان کے جھگڑے میں بھی بلا سکو۔

اب رہا روس کا جھگڑا، اس کی کیفیت یہ ہے کہ ہر شخص کو کسی نہ کسی کے ساتھ حسن عقیدت ہوا کرتا ہے کسی کو اپنے کسی دوست سے ایسی امید ہوتی ہے کہ برابر خلاف ترصد حرکات دیکھتا جاتا ہے مگر عقیدت نہیں جاتی۔ کوئی بزرگوار اپنی زوجۂ مقدس کی جانب سے وہ حسن ظن (ظن نہیں) رکھتے ہیں کہ آیت حدیث غلط ہو

حکم چو بر روجی بر از حکم خدا است
آنکہ چو بر روجی لفظ ما بدر واست

کسی کو کسی حکیم طبیب ڈاکٹر پر وہ اعتقاد ہوتا ہے کہ صریح حضرت قلم کار تیغ و سناں کر رہے۔ خدا گنج کی نو آبادی کو ہر روز ہزاروں کا چالان بھیج رہے ہیں مگر یہاں سمجھا جائے دوراں حضرت ہی ہیں۔ کسی کو کسی وکیل صاحب پر اطمینان ہے

کہ معاملہ فہمی سے اس قدر دور جیسے اکلی بینائی سے مگر یہاں سارے عالم کا قانون انہی کی نوک زبان پر ہے۔ بعض کو کسی شاعر پر عقیدہ ہو جاتا ہے کہ ساری دنیا مہمل گوئی پر ملامت کناں ہے مگر آپ کو وہی کلام مرغوب و مطبوع ہیں اسی طرح سمجھ لو تم کو بھی روس کے ساتھ حسنِ عقیدت ہے۔ تمھارا دل و دماغ اتنا وسیع ہی نہیں کہ روس کی چالاکیوں اور فریب کے دفتر کا ایک حرف بھی اس میں سما سکے۔ تم بیچارے اس کے فتنہ و فساد کا ادراک ہی نہیں کر سکتے۔ تم میں فرپودیت کا وہ جوش ہے کہ تم جان نہیں سکتے۔ آن سلطنت، صولت و شوکت شہنشاہی، شکوہ و شانِ قیصری کیا ہے۔ پھر اس کی کمی بیشی کا اندازہ تم کو کیا خاک پتہ مل سکتا ہے۔

الغرض اس حسنِ عقیدت نے تم کو تگنی کا ناچ نچا رکھا ہے۔ علاوہ اس کے دو حماقتیں تمھاری قوم سے ایسی ہوئی ہیں کہ مدت تک ان کا اثرِ بد تم کو سہنا پڑے گا۔ اوّل تو مختلف تعصبات مذہبی، فالو پرستی، تنگ نظری کی بدولت تمھاری دونوں پارٹیوں نے سلطنتِ ٹرکی کو ایسا ضعیف اور نحیف کر دیا کہ روس کے ساتھ کلہ بکلہ لڑنے والا کوئی نہیں رہا۔ یونان کی بادشاہت نئے سرے سے قائم ہو گئی۔ کرسنڈم میں اسلامی سلطنت مخل انداز تھی وہ قوت میں کم ہوئی۔ مگر یہ بھی سمجھ لو تم نے ایک دوست کے ساتھ گھاٹ کے وقت پر آنا کانی، سلطنت و شاہی کے خلاف کیا۔ یہ تمھاری کوتاہ فہمی ہے کہ دنیا کی بادشاہت کو مذہبی سلطنت سمجھتے ہو۔ اگر مذہب کو بادشاہت میں ایسا دخل ہوتا تو سارے پیغمبر اور اولیا و رشی اور منی بادشاہت ہی کرتے۔ تم نے ایک طرف مذہبی تعصبات پر قہقہہ اڑایا اور دوسری طرف مذہبی عناد و عداوت کو ہادی بنایا۔ حال کی جنگِ روم و روس میں اگرچہ کنسرویٹو پارٹی برسرِ حکومت تھی اور رجواہر فردگذاشت ہوا اس کا عذاب ثواب اس کی گردن پر۔ مگر انصافاً کہو کہ تم اس پالیسی میں کیسے شریک غالب رہے۔ جھوٹ یا سچ جو کچھ وہ کرنے والے تھے تم نے ہفتہ ہفتہ بھر میں دو دو لمبے چوڑے رسالے شائع کر کے ان کو باز رکھا۔ بلگیریا کے مظالم رنگنے کو تو آپ کا قلم خونیں رقم رواں دواں تھا مگر اب فرمائیے بارہ سو افغان سرحد پر کٹ گیا۔ آپ کی کمیشن کی توہین ہوئی۔ اس کے ساتھ کے لوگ بے رنگی فصل سے کھیت رہے۔ جاڑے پالے کے مارے ٹھنڈے ٹھنڈے ملکِ عدم کا راستہ ناپنے لگے۔ مصر اور سوڈان اور خرطوم میں انسانوں کی خرابی کرا ڈالی۔ اس پر حرکتِ طبع صرف نہیں ہوتی۔ ؎

بس گرسنہ خفت و کس ندانست کہ کیست
بس جان بلب آمد کہ بروکس نگریست

المختصر روس کو غلبہ نصیب ہوا۔ پھر اس کا نتیجہ کھلا ہی رکھا ہے کہ وسط ایشیا میں کارروائی کرنے کو اب سلطان کو اپنی طرف ملا ڈالو گیا اور خبردار کھو تو گیا۔ اب تو روس ذرا ذرا سی بات پر ان کو دھمکا کر اپنی طرف سازش پر مجبور کر سکتا ہے۔ بہت رعایت کی نیوٹرل رہنے دیا۔ اس حماقت کا خمیازہ تمھاری حیات میں کیا بعد تک انگلستان کو بھگتنا پڑے گا۔ تمھاری قوم جس قدر ٹرکی سے مغائرت کرتی جائے گی اسی قدر غرور لایعنی اور تنفر فضول کے ثمرے اٹھائے گی۔

دوسری خطا یہ ہوئی کہ جب معلوم تھا کہ افغانستان پر ہم قبضہ نہیں رکھ سکتے - اس میں آمدنی نہ منافع - قوم پرورش پا سکتی ہے نہ تجارت چل سکتی ہے تو پھر شیر علی خان سے لڑنا اور کابل قندھار فتح کرنا سراسر فضول تھا - اس میں اتنی بات ہوئی کہ تم شریک نہ تھے لیکن اول منزل پہنچانے کی خدمت تمھارے ہی سر تھی - اس پہ تم نے اپنی حماقت صرف کی یعنی ساری کارروائی کالعدم کر دی حالانکہ قندھار پہ قبضہ رکھنا لازم تھا - خیر جو ہونا تھا ہو گیا - اب روس نے قدم بڑھایا اور تمھارے کمیشن کی ہنسی تو ہو ہی لی ہے اس جگہ اس سے بحث نہ کروں گا کہ تم سے اس بارے میں کیا عقلمندیاں ہوئیں مگر اس قدر ضرور کہوں گا کہ جو چالیں تم چلے وہ بری چلے - اگر کوئی ایسی سوچے بھی تو انجام خوش اسلوبی نہ ہو سکا - کمیشن سرحدی کی تجویز ایسی معقول تھی کہ بایدوشاید مگر وہی وسم کی کسر رہ گئی جس کا اعادہ فضول ہے -

اب رہا قصہ پنج دہ و مرو چاپ و ہرات بصرہ جو ثالثی کا معاملہ ٹھہرا ہے - اس کی نسبت بھی کچھ نہ کہوں گا جو ہونا تھا ہو گیا تم نے میرے اشارات پر عمل نہ کیا تمھاری قوم اور تمھارا خدا اپنے سمجھ لے گا - اب واقعی انگریزی عظمت وحشیوں کی نظر میں کم کرا دی - سر پیٹر لمسڈن سا افسر کمیشن روس کے چالاک اور چلتے پرزے کومارف علیخانوف کے مقابلے میں دوسرا خدا نے پیدا ہی نہیں کیا - اب تو

قرن ہا باید کہ تا یک لمسڈن از لطف طبع
صاحب غیرت شود یا زیرک ڈپلومسٹ

سر لمسڈن صاحب نہیں بلکہ یہی سر جو آج کل مصر کے مخروطی میناروں اور وسط ایشیا کے لق و دق بیابانوں میں ہم آپ ٹکرا رہے ہیں اور ریڈ یعنی بیٹھنے والا (اردو علامت فاعل) لمس یعنی چھونا ڈن بادن آواز توپ و بندوق - پس مطلب یہ کہ ایسا سر بیٹھنے والا کہ لمس کرنے سے ڈن سے چھوٹ جاتا ہے - آدمی کا سنہ کو چاندی کی بار دو ہے - ہنسنکی کا تارپیڈو ہے مگر افسوس تمھاری کاہلی سے روس نے اس کو محض آتشبازی بنایا - کمیشن سمیت بے چارہ چھنک کر رہ گیا اور اب اگر ہیچ پا بھی تو کمیشن سے مستعفی ہو کر بم کے گولے کی طرح سیدھا اپنے گھر کی طرف راہی ہوا - اب اس سگھڑ بھلائی کو تہہ کر رکھیے اور سارے کمیشن کو بلا لیجیے - لندن ہو یا ڈرنا رک بلوچ گڑوائی کیجیے - اس کے بعد جب قضیہ زمین برسر زمین فیصل کرنے کی نوبت آئے تو اپنا کمیشن سینٹ پطرس برگ سے بہ ہیبت کمیشن روس بھیجیے کیونکہ پولیٹکل معاملات ایک طرف یوں بھی دو شخص جب کسی جگہ اس طرح ملنے کا بندوبست کرتے ہیں کہ ایک طرف سے ایک دوسری طرف سے دوسرا چل کر مقام پہ پہنچے تو وقت ملنے خالی نہیں ہوتا -

اب رہی شاہ ڈنمارک کی ثالثی - یہ سچ ہے کہ ثالث صاحب کی ایک بیٹی زار روس کو ایک پرنس آف ویلیس کو بیاہی ہے - دونوں سلطنتوں سے قرابت قریبہ ہے مگر تم اس قدر ضرور سمجھ لو کہ گو وہ بادشاہ اعزاز میں قدیم ہے مگر بادشاہت اور ملک گیری سے بالخلقت محروم ہے وا ایسے بادشاہ کے واسطے تمھارا سا

کو انتظام مہمات میں خودسری و خود رائی کے ... زد ... رہوار پہ سواری کی نوبت نہیں آتی اور محض زمانہ کی ہوا، قوم کی نبض دیکھ کر
اپنی رفتار مطابق کر لینا ہوتی ہے۔ سلطنت ایک ٹرین ہے جس کا انجن پارلیمنٹ۔ چند چلتے پرزوں کی قوت اور کام سے
واقف ہو کر مباحث ملکی کی سرد گرمی سے رایوں کی سٹیم کی رفتار پر نظر رکھنا اور ٹرین چلانا صرف کار ریسٹ کر
ذاسنت حاکم خواہ اور باقی دنیا کے سب سے بکھیڑے جھنجھٹ پارلیمنٹ کے سر اور وزرا کے حوالے مگر پھر بھی
بندہ بشر ہموارہ عالم کے نشیب و فراز زمانے کی سرد گرمی دماغ پر کچھ نہ کچھ اثر ضرور پیدا کرتی ہے۔ چونکہ میرے
علم و یقین میں تم بھی انسان اشرف المخلوقات ہو لہٰذا تم کو بھی ایسے خطروں سے معرا و مبرا نہیں پاتا اور ضرورت سمجھتا
ہوں کہ بعد تعلیہ و تلقین کلیات اصول چند کلمات تمہارے گوش حق نیوش تک پہنچا دوں۔

آج کل معاملات کا قوام بہت کچھ بگڑا معلوم ہوتا ہے۔ اگر فعل عادۃً اولوالعزمی کی چاشنی اندازۂ اعتدال سے
بڑھ کر حلاوت ملکداری میں زیادہ تیزی دکھائے تو چنداں ناگوار نہیں گذرتا۔ کیا وجہ کہ وہ تو ایک باطنی ہنگ ہے جو کار زار دماغ
میں کھٹ کھٹ کر اثر پیدا کرتی اور موجبیں دکھاتی ہے مگر صلح اور امن کی حالت منعقدہ شربت بزوری معتدل اور اسی کی چاشنی
میں بگڑ جاتا اور تمدد امیلانے کیسی الٹی پلٹی تاثیرات پیدا کرتا ہے جب کوئی عمل درجۂ لازمی سے گزر کر متعدی ہو جاتا ہے
تو ایک شخص کی ذات تک محدود نہیں رہتا ممکن ہے کہ بہت سے امور کا وقوع ایک کو ناپسند ہو مگر ضرور نہیں کہ دوسرا
بھی اسی قدر کراہت کرے۔ پس انسان لامحالہ جائز ناجائز ملحوظ رکھا کرتا بہت سے افعال اسی وجہ سے کرتا ہے تم بھی
اس قاعدہ کلیہ سے مستثنیٰ نہیں ہو سب سے اہم اور ضروری کام عموماً حاکموں اور خصوصاً تمہارے واسطے زمانے اور
قوم کی رفتار پر نظر رکھنا ہے۔

زمانے کا چلن آج کل پر کیا منحصر ہے، ہمیشہ آگے کی جانب رہا ہے تیزی اور سستی عارضی امور ہیں مگر میل اور
رجحان اسی جانب ہے۔

## قدم وقت بیشتر باشد

کاہے کاہے وقفہ یا علت زیادہ تیزی اور سرعت کے ساتھ رواں ہونے کو ہوا کرتا ہے۔ جیسے آندھی آنے سے پہلے
ہوا میں سکون کی سی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے اسی طرح جب عالم اسباب میں تولید واقعات کمی پر ہو تو سمجھنا چاہیے کہ
ماریگنی اس دفعہ بڑے بڑے گل کر کے حصول نکال لینے والی ہے عقلمند اور انجام بین ہر وقت چوکنا اور ہر کام کے واسطے
مستعد رہا کرتے ہیں۔ تم بھی ایسے ہی ہو مگر اتنی کسر ہے کہ تمہاری قوم کثرت کامیابی اور ذخائر سامان سے اس قدر مغرور اور
متکبر ہو گئی ہے کہ اب بلا خوض و فکر اور دائیں بائیں دیکھے دوسروں کے مقابلے میں اپنی ہر چیز کو اعلیٰ اور افضل سمجھتی ہے
اس سے علاوہ دیگر نتائج کے یہ نقصان ہوتا ہے کہ وقت پر چند ایسے امور ناپسندیدہ و نامطبوع سے سامنا ہو جاتا ہے
کہ جن سے طبیعت نہ بل کھاتی ہے نہ گوارا کر سکتی ہے۔

عالی ہمتی اور بلند خیالی اور کار ہائے سترگ کرنے کے واسطے خفیف سی لاپروائی اور بلند نظری وہی خدمت انجام
دیتی ہے جو راہگیر کو لاٹھی یا چھڑی۔

مگر کون کہہ سکتا ہے کہ بہرام گھات کے پورے بٹے کی لاٹھی موجب زحمت نہ ہوگی۔

ترقی ہو یا تنزل در اصل دونوں ایک اور ایک ہی وہ ہیں۔ صرف نام کا فرق ہے۔ گیند کو دیکھو اور بتاؤ اس میں سے کس مقام کو اونچا اور کس کو نیچا کہہ سکتے ہو۔ اسی طرح زمانے کو چکر یا دائرہ یا چرخ جو چاہو کہو۔ دنیا کے ساتھ رواں دواں ہے۔ یہ محض ہماری فہم ہے کہ مختلف نام پیدا کرتی ہے۔

حیات و ممات، صحت و عارضہ، ترقی و تنزل چولی دامن کا ساتھ رکھتے ہیں۔ تمہاری قوم تہذیب اور ترقی کے درجے کو طے کر چکی اب اس کو سنبھلنا چاہیے اور بہت پھونک پھونک قدم رکھنا لازم ہے۔ سارا یورپ اپنے واسطے ایک طوفان عظیم بنا رہا ہے۔ تمہارا ملک اس سے قبل کسی قدر فصل اور مغائرت کے باعث بہت سی آفات میں شریک یورپ نہ ہو سکا۔ اب عنایت خدا سے تمہاری وہ سلطنت ہے جس پر آفتاب غروب ہی نہیں ہوتا۔ اب ہر جگہ کی سرد گرم ہوا کچھ نہ کچھ اثر ضرور پیدا کرے گی۔ اگر تمہاری قوم عقیل ہے تو اس کو لازم ہے کہ

اگر خواہی سلامت بر کنار است

پر عمل کرکے پھونک پھونک کر قدم رکھے۔

لبرل فرقہ باعتبار پولیٹیکل مباحث بے شک مجھے پسند ہے کہ باعتدال کی رسم ضروری۔ افعال لازمی اس کے بہت اچھے ہوتے ہیں متعدی میں بوجہ تکبر و غرور قومی اور لاپروائی کسی و دیگر اسباب خفیف تعلیم معاملہ دگرگوں ہو جاتا ہے۔

ایک اور امر جو تمہاری توجہ خاص کا محتاج ہے یہ ہے کہ یورپ کے ساتھوں رسالہ تمہارے انگلستان میں مذہب کے خیالی باغ و بوستان کے ہرے بھرے سبز و شاداب تناور درخت سموم علم نظری و ظاہری کے جھونکوں سے جڑ سے اکھڑ اکھڑ کر گرتے ہیں۔ صرف تھوڑے سے لنڈ منڈ تنے اپنی سخت جانی سے بچ رہے سو وہ بھی امروز و فردا میں کوچ کرتے نظر آتے ہیں اور یہ ظاہر ہے کہ کوئی قوم ظاہری، صوری و معنوی طور سے خود سر و آزاد ہو کر بادشاہی کو اچھی نظر سے نہیں دیکھ سکتی۔ جس نے حاکم حقیقی کی اطاعت کا بوجھ سر سے پھینک دیا وہ حاکم مجازی کو پہلے سلام کرے گا۔ مذہب اب صرف ظاہری مراسم اور آرائش و زیبائش کے واسطے رہ گیا ہے اس کے اصلی تصدیق و تسکین سے مدت ہوئی کہ ناآشنائی ہو چکی ہے۔ اگر کچھ ہے تو تقدس کی آبرو وضعداری۔ خلقی اور نیچرل رفتار زمانہ کسی کے روکے نہیں رک سکتی۔ آگ، پانی اور ہوا کسی کی تدبیر سے اپنی قوت ترک نہیں کر سکتے مگر ان کی قوتوں سے کام لینا آج کل کے حکماء اور عقلاء کا کام ہے۔

المختصر اسی طرح اور بھی چند امور ہیں جن کو دوسرے خط میں لکھوں گا۔ اب تم جاؤ زار روس کو خط بھیجو میں بھی کائنات کی سیر کو جاتا ہوں۔

(۵)

بنام ملکہ وکٹوریہ (قیصر ہند)

ملکہ سکندر حشم دام ظلہا!

میں نے اپنے پہلے خط میں دوسرے کا وعدہ کیا تھا۔ اسی جہت سے اگرچہ مجھے ساری دنیا کے بکھیڑے ہیں

صاحبزادہ بلند اقبال جشن تخت نشینی مناتے ہوتے تھے۔ ایک جلد باز بیٹے نے بوڑھے باپ کو اسی بات پہ مار ڈالا کہ تم تو مرتے نہیں، ہم بڈھے ہوتے جاتے ہیں لطف ریاست کب اٹھائیں گے۔ پس اب تم تو میری صلاح سنو اور نہ فادتاً تمھارا اول باپ کا غم منانے کو چاہتا ہوگا منشی مامضی۔ اب ریاست کا جھگڑا، ملکداری کا بکھیڑا تمھارے لیے کیا کم ہے۔

تم نے جو کچھ گدی پر بیٹھتے ہی رفاہ و فلاح کے احکام جاری کیے اس سے نہ صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ مدت کے سوچے ہوئے ہیں بلکہ اس کا بھی پتہ چلتا ہے کہ آج کل کی سلطنت کے موافق بیہودہ دستور اور لایعنی تکلیف دہ مراسم کی قدر اس قدر تمھارے ذہن میں ہے جتنی ہونا چاہیے۔ بات تو اچھی ہے بشرطیکہ تمھارے دماغ سے نکلی ہو۔

تمھارا ملک دستکاری، نفاست، میوہ جات، لطافت، موسم، خوبی آب و ہوا میں ضرب المثل مگر سابق اس سے بدانتظامی و بدحالی میں شہرۂ آفاق ہے۔ تمھارے خوشامدیوں نے انگریزی یا اور ہندوستانی عملداری کی تہذیب پیش کر کے تیج نگاہ پر اٹھوا دی، عرق خجالت رومال خوشامد سے پونچھ دیا تو اس سے نہ شال بافوں نے گاڑھی کمائی کا پورا اجورہ پایا نہ مفلوک اور کنگال مسلمان خوش ہوئے۔

آج کل کی تہذیب کی کنجی یہ مثل ہے :

"ہاتھ پاؤں بچائیے اور موذی کو ڑغلئے"

جب تک اس پر عمل ہے مزے سے ڈل میں عیش مناؤ، گل مرغ میں جشن اڑاؤ۔ کس نے پرسد کہ بھیا کون ہو۔ سرحد کا جھگڑا کچھ تم کو بیچ و درجا میں نہیں رکھنا، سارے ہندوستان اور انگلستان اور افغانستان میں بگڑ کر دم مچاتا پھرتا ہے۔ ہندوؤں میں سانڈ چھوڑ دیتے ہیں وہ جانتے ہو کس قدر ظلم کرتا پھرتا ہے۔ بازار میں جدھر رخ کیا دکاندار کی جان اکاڑی پچھاڑی تڑا کر نو دو گیارہ ہو گئی۔ پس اسی طرح سمجھ لو علتہ العلل نے روس کو بھی سانڈ دیا ہے۔ اس کے علاوہ نوش میں گزند نیش، گلستان شادی میں خار غم، شیرینی الفت میں چاشنی شکایت، بہار حیات میں خزان موت، رنگ میں بھنگ، ڈبل میں غلبل نہ ہو تو لطف کیا آئے۔ قدر و منزلت کیا معلوم ہو۔ قدر عافیت کسے داند کہ بہ مصیبتے گرفتار آید۔ صاحب توبۃ النصوح کا قول ہے اگر مرنا نہ ہوتا تو لوگ درختوں سے گر گر، کنوؤں میں پھاند کر جان دیتے، سرکس بہ محض تماشائیوں کی توجہ میں تحریک پیدا کرنے کے واسطے سہواً و عمداً گھوڑوں پر سے گر پڑتے اور دوڑتے ہی میں اچک جاتے ہیں یہ سب کیا ہے۔ بندھی ٹکی وضعداری، سلامت روی کی چالوں میں چہل پہل پیدا کرنا ہے تاکہ دلچسپی ہاتھ سے جانے نہ پائے۔ روس ادھر سے آئے گا نہ آئے گا مگر تم یہ سمجھ لو۔ ٹیکے کا ڈر شیر کا پتا پانی کرتا ہے۔ علاوہ اس کے ناؤ میں خاک اڑانے یا پانی گندلے کا بہانہ تو بآسانی مل سکتا ہے۔

آج کل رزیڈنٹ کا تقرر بہتوں کو چکر میں ڈالے ہے۔ تمھاری جو حالت نہ ہو وہ کم ہے۔ برمحل

کارروائی کرنے والے نوگمات کے منتظر رہتے ہیں۔ والیانِ ملک کچھ آسٹے دن تو مرتے ہی نہیں۔ غالباً یہ اگر مہیے پڑھا جائے مگر تم کو میں ایک گُر بتائے دیتا ہوں۔ تم سب کرنا مگر اوسان نہ کھونا۔ قیامِ رزیڈنٹ منظور کرنا مگر سمجھ کے۔

جو حماقت عقل سے نادانی جان بوجھ کر ہو وہ حماقت و نادانی نہیں ؎

من نگویم کہ ایں مکن آں کن
مصلحت بیں و کارِ آساں کن

اب میں تم سے رخصت ہوتا اور تم کو انگریزوں کے سپرد کرتا ہوں۔ چند نکتے میں نے بتا دیے ہیں اور باقی مفصل منظومے تمہارے ابا جان کو اور مدبر نے سالہا سال دیے ہیں۔ اگر ان پر غور اور عمل کرو گے لطف اٹھاؤ گے ورنہ ما بخیر شما بسلامت ع

بر رسولاں بلاغ باشد و بس

( ۷ )

## بنام حضور نظامِ دکن

ڈیر!

یہ تو مجھے معلوم ہے آپ نے اوروں کے نام خط دیکھ کر کسی قدر رشک کھایا ہوگا مگر تم سمجھو یہ بڑا اخراجات ناصح بہت کچھ دنیا دیکھے ہوئے ضرورتوں اور حاجتوں کو خوب پاتا ہے۔ جیسی مصلحت وقت دیکھتا ہے کارروائی کرتا ہے۔ یہ سچ ہے کہ تم کو میرے نصائح کی سخت حاجت اور بے انتہا ضرورت ہے اور آپ سے نہیں جب سے تم رہے وزیر باتدبیر سالار جنگ اس جہان سے سدھارے اور بقول بازاری عوام کے ع

گل گئے گلشن گئے جھگ میں دھتورے رہ گئے

کہ معاملہ ہوا جب سے تخت ریاست نصیب ہوا مگر تم جانتے ہو عذرِ معذرت اور سگھڑ بھلائی کا میدان سلامتی سے اس قدر وسیع ہے کہ عمداً پہلو تہی کیجیے۔ نادانستہ غفلت کی، لیجیے کچھ نہ کچھ پیش ہی ہو سکتی ہے اس لیے اگر میں یہ صحیح اور واقعی بات کہوں کہ مجھے پہلے تمہاری طبیعت اور لیاقت اور عقل کا حال دریافت ہونا مقدم تھا تو کچھ بے جا نہ ہوگی۔ چنانچہ اتنے عرصے کی نگرانی سے یہ مقصد پورا ہو گیا۔

انسانی خوبیوں اور بدیوں کے اعتبار سے اگر میں تم کو بشریت اور انسانیت کا معدن کہوں تو مبالغہ نہ ہوگا بلکہ بعض اوقات اپنی طبع وسیع و خلقت گنجائش طلب سے تمہاری انسانیت حیوانیت تک بھی پہنچ جاتی ہے لیکن میں اس کو بھی بشریت قرار دیتا اور تم کو مستوجب الزام نہیں سمجھتا۔ کیا وجہ کہ الزام سامان

دریافت کیا، کیا مشغلہ رہتا ہے۔ ارشاد ہوا۔ "یہی لڈو، پیڑا، برفی"۔
اب تو بادشاہ سے نہ رہا گیا۔ حکم دیا اس مردود مجنون کو نکال دو دربار سے۔ گھر پہنچ کر والد بزرگوار نے پوچھا
کہ کیسی گذری تو آپ فرماتے ہیں: "ابھی بھی جا بیٹھے آیا۔ آپ نے کس دیوانے کے پاس مجھے بھیجا تھا۔ جو جو آپ نے
سکھایا سب کمال احتیاط سے عمل کیا مگر بادشاہ ہیں کہ کسی طرح خوش ہی نہیں ہوتے۔ پہلے تو ہم نے دونوں کو سلام
کیا۔ آپ نے خواجہ کہا تھا مگر ہم نے مارے محبت کے "کھو جنیا" کہا۔ بیٹھنے کو کوئی اونچی جگہ تھی نہیں۔ ایک چوکی بچھی تھی
اس پہ بادشاہ خود بیٹھے تھے۔ زیادہ گنجائش نہ تھی۔ آخر کار بعد تلاش ایک کونے میں ڈلوٹ سب سے بلند رکھی تھی میں اس
پر اُچک گیا۔ مزاج پوچھا۔ میں نے کہا رومی، ریشم، سمور، قاقم سے بڑھ کر کون چیز نرم ہوگی۔ دہی میں نے بتایا۔ مشغلہ پوچھا
لڈو، پیڑا، برفی کہا۔ اس پہ بادشاہ بہت خفا ہوئے۔ آپ ہی فرمائیے اس سے میٹھی کون شے ہو سکتی ہے۔
وزیر نے سر پیٹ لیا اور رلایا۔ واقعی سکھائے پوت دربار نہیں جاتے۔ نتیجہ سخن یہ ہے تم نے بھی سلام لیا
اور باوجود منالفت خفا یا۔ مزاج پوچھا مشغلہ دریافت کیا۔ بعد دو رہو سکا آ۔ کے جو جیسا نکلے ویسا سمجھو۔
اولاد میں اکثر جسمانی و نفسانی تاثیرات آبائی ہوتی ہیں مگر کبھی کبھی نہیں بھی ہوتیں۔ ملکداری اور ریاست کے امور
مشترک کی انجام دہی کے واسطے جا بجا بادشاہ تاک بدل دیتے ہیں۔ وزیروں کو کون پوچھتا ہے۔
اس موقع پر پہنچ کر یہ بھی گوش گذار کرنا ضرور ہے کہ جو کچھ کرنا اپنے بھروسے پر کرنا۔ قدیم رفیق پیرانہ سالی اور
بڑھاپے کے مارے سست تدبیر ہو رہا ہے۔ سوچتا بہت ہے کر کچھ نہیں سکتا۔ ڈاک کے گھوڑے کی طرح جوا کیں
سر پہ لیے پرانے کام نہیں دے سکتے۔
دنیا میں ریاست کے انتظام کے واسطے نوکر چاکر ہوتے ہیں مگر لنگڑے گھوڑے سے ریاست نوکری چاکری
کے واسطے ہوگئی ہے۔ دو چار چلتے پرزوں کی بدولت انہی کے پھیر بدل سے مہلت نہیں ملتی۔ احکام کی خوبی و
بدی، ریاست کی بہبود و فلاح پر کیونکر نظر ہو سکتی ہے۔ انقلاب میں نفع ذاتی و مصافاتی حاصل کرنے والے لئے دن
ریاست کا تختہ انتظامی الٹا کرتے ہیں۔ ان کو دوزخ جنت سے کام نہیں۔ اپنے علوے مانڈے سے مطلب ہے
گھوڑدوڑ تفریح امراء و رؤسا کے واسطے مردانہ کھیل ہے مگر وہی "بوقت فرصت"۔ ہم نے یہ بھی سنا ہے بعض
لوگ عہدوں کی سوداگری کرتے ہیں اور غالباً یہی وجہ اوربار بار انتظام بدلنے کی ہوگی۔ خبر مرد دست اور کچھ نہیں۔
اس تجارت پر محصول چنگی تو تم بھی قائم کر دو۔
اور بھی چند مضامین دوسرے قابل تحریر ہیں۔ انشاء اللہ دوسرے خط میں لکھے جائیں گے۔

( ۸ )

## بنام نظام دکن

ڈیر!
میں اپنے پہلے خط میں تم کو لکھ چکا ہوں کہ تم کو اپنے ہی دل سے استخارہ کرنا چاہیے۔ اس سے بہ ذخیال کرو

کہ کوئی شخص مشورے کے لائق تمہاری قلمرو میں باقی نہیں رہا۔ نہیں، ہیں اور متعدد ہیں مگر ان کو پہچاننا اور ان کی مناسبت طبیعت کے لحاظ سے رائے لینا اور اس رائے کو میزانِ عقل میں تولنا تمہارا کام ہے۔ دیکھو تمہارے وزیر مرحوم نے کیسے کیسے متضاد صفات کے حضرات مختلف اقطاع ہندوستان سے جمع کیے تھے مگر ہر ایک سے کام وہی لیتا تھا جس میں اس کو لیاقت ہوتی تھی۔ یہ سمجھ لو جس قدر تیز، چست، چالاک گھوڑا ہوگا، اسی قدر سوار کو اور بھی ہوشیار بیٹھنا ہوگا۔ میں تم کو ایک نسخہ فقیروں کا بتاتا ہوں۔ گو بہ آسانی اور مفت میسر آنے کی وجہ سے تم قدر نہ کرو مگر سمجھ لو کہ کشور کا رسالہ مہمات حصولِ مقصد کے واسطے منتہی ہے تو یہی اور خزانہ ترقی کے لیے کلید ہے تو یہی یعنی جب غور کر لیا کہ یہ امر ہماری ذات و صفات کے واسطے مفید ہے اور اس کو تکمیل تک پہنچانا ضروری، تو بس ہر وقت، ہر لحظہ، ہر جگہ اس کا خیال رکھنا فرض ہے اسی کا نام دھن ہے۔ جب تک اس میں پکے نہ ہو گے ہرگز ہرگز مقصود حاصل نہ ہوگا۔ تمہارے وزیر کو بہبود و ترقی ملک کی بہت سی دھنیں تھیں جن میں وہ سوتے جاگتے ہر ساعت مستغرق رہتے تھے۔ تم جانو دنیا میں بجز ایک کے نقصان کے دوسرے کا فائدہ نہیں ہوتا۔ پس وہ فکریں بھی اسی طرح کی تھیں کہ جہاں تم کو اور تمہارے ملک کو فائدہ پہنچائیں وہاں دوسروں کا نقصان بھی کریں۔ پس اب ان حضرات نے موقع اور رکھات پا کر ایسے ایسے رخنے اور جھگڑے بکھیڑے شروع کر دیے کہ تم کو ریاست ملنے پر دھن نہ بندھنے پائے۔ گو کہ تم سن تھے مگر نہ ایسے کہ اپنے وزیر کی تدابیر و مساعی واپسی برار کی خبر نہ سنتے ہو۔ اس کو مرتے مرتے بھی دھن رہی۔ اب انصاف کرو۔ اس کے بعد پھر بھی کبھی اس کا چرچا ہوا۔ ملک وہی، والیِ ملک وہی، برار وہی، سرکار وہی مگر افسوس انگریزی مثل کہ کوشش کرو، کوشش کرو اور پھر کوشش کرو، پر عمل کرنے والا نہیں۔ ممکن ہے تمہارے دل پر ایسا اثر ڈالا گیا ہو کہ واپسی برار کا جملہ سن کر رونگٹے کھڑے ہوتے ہوں یا طبیعت وحشت کی بیتی ہو۔ مگر سمجھ لو اگر تم کچھ کھو گے تو ایسے ہی ہمت سے کرنے سے ورنہ کٹھ پتلیوں کا ناچ تو عالم میں ہوا ہی کرتا ہے۔

ایک اور بات اخیر میں کہتا ہوں کہ غور کا مقام ہے خدا کو عوام اور بعض خواص خدا کیوں مانتے ہیں۔ صرف یہی وجہ ہے کہ اپنی ذات کسی قدر مختار اور کسی قدر مجبور پاتے ہیں اور اس سے نتیجہ یہ نکالتے ہیں کہ جب ہمارے اختیارات محدود ہیں تو ضرور ہے کوئی ذات ایسی ہو جو بہمہ وجوہ مکمل اختیارات رکھتی ہو۔ پس وہی ذات خدا ہے۔ غرض یہ کہ جو کچھ ہیں یہی لوگ حضرتِ اختیار صاحب ہیں۔ جو لوگ اس کی قدر کرتے ہیں وہ حتی الوسع اپنے ہی اختیارات محفوظ رکھا کرتے ہیں۔ تمہاری طبیعت نے بھی دانستہ یا نادانستہ تم کو اسی وادی پر پہنچایا ہے۔ اب تم کو لازم ہے اپنے ہی اختیارات کا میدان گھوڑ دوڑ کے چکر سے زیادہ وسیع بنائے رکھو اور کسی دوسرے کو عام اس سے کہ وزیر ہو یا وزیر کا بھائی، عزیز ہو یا قریب، کسی کو نہ دو۔ میری صلاح تو یہاں تک ہے۔ اگر ملک غارت بھی کرو تو اپنے اختیار سے اور خزانہ لٹا دو تو اپنے اختیار سے، کسی پیادے کو نوکر رکھو اپنے اختیار سے، غرض یہ کہ جو کچھ چاہو کرو اپنے اختیار سے۔

ایک بات اور چلتے چلاتے سن لو کہ مالی انتظام تو خیر جیسا ہے ویسا ہے مگر اہلِ سیف کی جانب بھی

تم کو توجہ چاہیے۔ پرانے اور قدیم طریقے نے تمہارے خزانے کو سپاہیوں کی جیب میں ڈالا نہ تمہارے صندوقوں میں رکھا بلکہ اکثر جمعداروں کے پیٹ کی پیٹ میں الجھایا۔ اس کا انتظام بہ لطائف الحیل نہایت سہولت سے کرنا چاہیے۔ کیا وجہ کہ ؎

درشتی و نرمی بہم در بہ است
چو رگ زن کہ جراح و مرہم نہ است

اور بھی چند امور باقی ہیں۔ اگر فرصت ہوئی تو تیسرے خط میں گوش گذار کیے جائیں گے۔

( ۹ )

## بنام نظام دکن

حضرتنا!

میں نے جو آپ کے نام خطوں کی پھر بار شروع کر دی ہے اس سے مقصود یہ ہے کہ کچھ دنوں یاد کیجیے جس قدر کم توجہی کی شکایت تھی غالباً وہ رفع ہو گئی ہو گی اور کچھ کچھ آنکھیں کھلی ہوں گی کہ اب تک میں نے کیا کیا اور کیا کرنے کو باقی ہے۔ لیکن مشکلات و معاملات موجودہ کا حجم بغیرا ایسا مضطرب الحال بنائے ہے کہ آپ کو مشکل سے آگے پیچھے نظر پھیرنے دیتا ہے۔ خیر یہ تو امور اتفاقی ہیں۔ چارہ ہی کیا ہے۔ اگر اتنا ہی خیال ہے جتنا میرے خیال میں ہے وہی بہت ہے ؎

عمرت دراز باد کہ اینہم غنیمت است

آدمی کی تلاش عالمگیر اور سعادت علی خاں کو عمر بھر رہی اور ہمیشہ پہیلیاں بجھایا کیے کہ وہ کیا ہے کہ بہت ہے اور پھر نہیں یعنی انسان بجز خدا کی عنایت سے کوئی نہ ملا۔ اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ اس وقت کوئی بھی انسان نہ تھا بلکہ بات یہ تھی کہ ان کی طبیعت اور مزاج کے موافق کوئی نہ مل سکا۔ اس پر کوئی کام ان کا رُک رہا نہ انتظام ملتوی۔ ایک نے سلطنت کی شاخیں انتظام کی ٹہنیاں ثمر تک پہنچا دیں۔ دوسرے نے ایک جدید ریاست کی بنا ایسی قائم کی کہ سلطنت کی حالت نصیب ہوئی۔ پس اسی طرح کام چلانے کے واسطے تم بھی مُرکے نہ رہو۔ کسی نہ کسی طرح جھکڑا چلا جائے۔ چلنی کا نام گاڑی ہے۔

سعادت علی خاں کوئی نائب نہ مقرر کرتا تھا۔ اگر لوگ پوچھتے بھی جواب دیتا کہ وہ ریاست ہی ابھی کیا ہے جس کے واسطے نائب کی حاجت ہو۔ میں دیکھتا ہوں تمہارے ہاں معاملہ بالعکس ہے ریاست اور اس کی آمدنی سے شاید محض اس وجہ سے ترقی نہیں کی جاتی کہ وہ نیابت ہی کیا ہے جس کے واسطے ریاست بڑھائی جائے۔ خیر اس میں اور دیگر امور میں کلیہ یاد رکھو کہ وزارت ریاست کے واسطے ہے نہ ریاست وزارت کے لیے۔ عاشق و معشوق کے خطوط کیسے احتیاط سے کیوں نہ بند ہوں ضرور تاڑ لیے جاتے ہیں۔ وہ ان کا وزن،

وہ چاروں طرف سے نئی نویلی دلہن کی طرح سمٹا سمٹایا، ٹھسا ٹھس بند ہوتا، وہ گوندر کی چار چار تہیں، وہ سیکڑوں تختے کاغذ اور ملبے جوڑے سے مضامین، ارمانوں، آرزوؤں، حسرتوں کے جسم غنچہ سے پست اور تنگ لفافے کے گوشے، سطح معشوق نوخیز کے سینہ و بازو کی طرح ابھرے اور بھرے بھرے، وہ اعلیٰ درجے کا کاغذ، وہ انتہا کی خوشخطی، وہ خوشبوؤں میں بسا ہوتا، وہ بند کرنے کی جگہ پر اکثر پان کی ہلکی سُرخی، وہ، ہم برخاستہ، وہ دوسروں پر طلاق، یہ سب محبت، الفت، شکوہ و شکایت، راز بتانے، لب اور پان خوردہ کی شیرینی ظاہر کرتے ہیں، مشتاق اور نظر باز تو خط کا مضمون تاڑ لیتے ہیں لفافہ دیکھ کر

پس ہندوستانی رئیسوں کے ساتھ گورنمنٹ انگریزی کی مراسلہ بازی، وہ ریزیڈنٹ کا آنا جانا، وہ مراسلہ لانا، وہ تخلیے میں سرگوشیاں، وہ اخفا میں اہتمام جو کچھ ظاہر کرتا ہے اس بوڑھے خرانٹ پر آئینہ ہے۔ ہاں مسرّ ملا کر، اچھا تو ہے۔ تمھاری خاطر کس کو منظور نہیں خصوصاً جب تم ناراض بھی نہ کرو۔ امور ناگوار زبان تک نہ لاؤ۔ مشرق کے جاننے والے کو سمجھ لینا چاہیے اگر برابر چلا ہی جائیگا تو ایک دن مغرب میں آنکلے گا۔

"اگر در خانہ کس است یک حرف بس است"

تمھارے مدار المہام کے تیسرے بھائی گھوڑ دوڑ میں (جو تمھارا خاص مشغلہ ہے) اپنے گھوڑے پر سوار ہوتے اور خود بازی جیتتے۔ ان کو اور تم کو مبارک۔ اگر حیدرآباد کی مدار المہامی میں صرف شہسواری درکار ہوتی تو پھر کیا تھا، ترقی و تنزل، ارتقا کے واسطے حاکم کی توجہ یا کم توجہی کے ساتھ امور اتفاقی لازمی ہیں۔ پس یہ بھی انھی امور اتفاقی سے ہے۔

مجھ کو تو تم جانو نہ ہندوستانی نہ دکنی، پارسی نہ مدراسی، انگریزی نہ ارمنی۔ میں تو باشندۂ دنیا ہوں میری نظر میں سب یکساں، پس میری صلاح و مشورت میں کسی کی جنبہ داری کو دخل نہیں ہو سکتا۔ فی الحال ہندوستانیوں کا تنبولہ کا چڑھاؤ آثار ریاست کو ہنڈولا بنانے ہے۔ تم کو لازم ہے سب میں اپنا مطلب مقدم رکھو۔ نہ وہ افراط کہ ادھر سے کوئی بھی بال کترا فیر ہو رہے۔ جھاڑن کا کوٹ پتلون پہن، کھڑے گھاٹ کچہری بن، سید صاحب سالار بی بی چٹی کے چادر گھاٹ جا اترا اور آنکھ بند کر تمھارے یہاں سے تنخواہ، عہدہ، جگہ، کام سب لگٹ ٹٹ چلا آتا ہے بلکہ اسٹیشن پر ریل سے قدم پیچھے رکھا نہیں کہ تنخواہ جنبش قرار نے نذر دکھائی۔ عہدے نے سلامی اتاری اور ترقی کی چوکٹی پر جا دو جا۔

اور نہ یہ مناسب و مصلحت ہے کہ ڈھونڈ ڈھونڈ ہندوستانی نکالے جائیں۔ ایک آغا صاحب ولایت سے ہندوستان تشریف لائے۔ ایک دوست نے پھلینڈے کھلائے۔ ہندوستان کا یہ میوہ آپ کو بہت لذیذ معلوم ہوا۔ پوچھا کہاں پیدا ہوتا ہے۔ ہم کو آنجناب لے چلیے تو بڑا مہربانی ہو۔ دوست صاحب نے ایک پھلینڈے کے درخت کے نیچے جا کر دکھا دیا کہ لو یہاں لٹکے ہوئے سیاہ سیاہ یہ بہت سے پھسے ہوئے ہیں جتنے کھانے چاہیں کھاؤ۔ آغا صاحب لگے ذوق شوق سے کھانے، اتفاق سے پھلینڈوں

کے ساتھ ہی کئی بھونرے بھی مرے پڑے تھے۔ آپ ایک آدھ وہ بھی چکھ گئے۔ وہ جب دانت کے نیچے پہنچا تو کڑکڑاہٹ معلوم ہوئی۔ آغا صاحب فرماتے کیا ہیں "تم چاہے جو کرو چاہے کچھ کرو کالا کالا ہم ایک نہیں چھوڑے گا" میں کچھ ضرور نہیں ہندوستانی ہندوستانی ایک نہ چھوڑے۔ ہاں افراط تفریط ہر شخص کے نزدیک معیوب ہے۔

خیر یہ تو ہو چکا۔ ایک ضروری اور اہم ضروری بات لکھ کر میں یہ خط ختم کرتا اور کسی دوسری طرف رخ کرتا ہوں۔

مثل مشہور ہے "جان ہے تو جہان ہے" اگر اپنی طبیعت درست مزاج صحیح ہے تو ریاست، سلطنت، عیش عشرت، شراب کباب، سیر تماشے سب کا لطف ہے۔ بھلا معشوقانِ پری تمثال و مہ وشانِ خوش خصال نا سے و نوش تو ہوس و خروش کیا مزا دے گا جب ہم پڑے پڑے سہری پر بالسم لیبیا اور مرکیوری کے مرکبات کے محتاج بیمہ کا ٹھیرا بلا رہے ہیں۔ تاج محمد زر لا بس تکلف کیا اس سے بہ بھلا معلوم ہو گا جس کو فسادِ خون نے تیج سے اس طرح بگاڑا جیسے گلفام اور بے نظیر کو اندر سبھا اور مثنوی میر حسن کے مصوروں نے۔ ان امور کا اثر اعصاب پر اور اعصاب کا اثر دماغ اور اہم لطیف احساس تمیز و ارادہ وغیرہ) کے افعال پر جو کچھ پڑتا ہے طب و حکمت گواہ ہیں۔ واجد علی شاہ باوجود حکیم و فہیم ہونے کے انتزاعِ سلطنت کی خبر سن کر رونے لگے۔ اس کی وجہ علی نقی خان اور لارڈ ڈلہوزی سے پوچھو۔

شاید تم فسادِ خون میں شہزادہ بسمارک کی مثال پیش کرو مگر اتنا بھی سمجھ لو کہ یورپین طرزِ تعلیم و خیالات، وسعتِ معلومات اور کنٹری جذبات انسانِ دیوانی جیسے۔ اس پر بھی دیکھ لو فسادِ خون کو افسادِ عالمِ اسباب میں کس قدر دخل ہے جو بات اس کے دماغ سے نکلتی ہے دنیا میں فتنہ و ہنگامہ پیدا کرتی ہے۔

اب میں تم کو رخصت کرتا اور سید بلگرامی کو سونپتا ہوں۔

---

# نشہ کی ترنگ

پنڈت تربھون ناتھ ہجر

مہنگا کر آیا سستی کر افیم　　　بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اے جناب اودھ پنچ صاحب! واللہ بے کل مکتب میں کیا جی خوش ہوا ہے کہ قسم ہے جناب امیر علیہ السلام کی یہی بار بار دل چاہتا تھا کہ اللہ رکھے ننھے مرزا کو ایک دم جدا نہ کروں۔ خدا کسی نے سچ کہا ہے تخم تاثیر صحبت کا اثر۔ باپ پر بیٹا پر ایت گھونٹ کچھ نہیں تو تھوڑا تھوڑا۔ پھر آخر اچھے مرزا ہی کے تو صاحبزادے ہیں، ماشاء اللہ سے وہ بلا کی طبیعت پائی ہے کہ حضرت کیا عرض کروں مجھے رہ رہ کے یہی خیال آتا ہے کہ یہ دن سن۔ نام خدا اٹھتی جوانی ہنوز مسیں بھی اچھی طرح نہیں بھیگی ہیں اور یہ فکر آسمان پیما خدا چشم زخم زمانہ سے بچائے، وہ پیاری طبیعت پائی ہے کہ سبحان اللہ بحمدہ باوجود صدہا نوکروں کے اچھے مرزا اپنے ہاتھ سے چلم بھر کر دیتے ہیں اور پھر سب اس چلم کی کیا تعریف کروں جس میں نے اور پھر چار تو سے اور پھر مزا یہ کہ چاروں کی کیفیت نرالی ایک جلا دوسرا موجود، ہر کش نسبت کا گھونٹ دھوئیں کی یہ لطافت کہ ہو الاول و ہو الآخر۔ ہائے لال لال سچ کرلوں کو اس ترکیب سے جماتے ہیں کہ تحریر اقلیدس کی جس شکل سے چاہیے بنا لیجیے اگر سر مو فرق ہو تو ہاتھ قلم کر ڈالیے۔ ایک حقہ ہی نہیں چانڈو کا قوام وہ بڑھیا تیار کرتے ہیں کہ بس اور کیا کہوں ہاتھ چوم لے، اور یعنی ان کی سی محنت کوئی کر تو لے، جناب سید الشہدا کی قسم کھا کے کہتا ہوں کہ افیون کو بانات کے ٹکڑے میں کم سے کم دو سو مرتبہ تو منقطر کرتے ہیں اس وقت اس کی رنگت دیکھنے سے تعلق رکھتی ہے۔ ہو بہو خون کبوتر تو بس جلتے و جلتے، واللہ بے ایک مرتبہ نگاہ بھر کے دیکھ لیجیے دو دن تک چسکی کی حاجت نہ ہو اور پھر ذرا آپ سے کہوں وہ ان کی بتاشے کی پیٹ ڈال دینا ستم ہی برپا کر دیتی ہے۔ کیا مجال کہ کہیں چھینٹا پڑ کے تو۔ ایک دم میں طبیعت باغ باغ ہو جائے۔ خیر یہ تو ان کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے، موزونی طبع تو ان کے حصے میں پڑی ہے، ادھر آپ نے شعر پڑھا اور ادھر جواب لیجیے۔ اور تو اور شیخ سعدی کے کلام کی تضمین کر ڈالی اور پھر کیسے کیسے مصرعے چسپاں کیے ہیں کہ جن کا جواب نہیں۔ اعجاز کیجیے تو بجا ہے۔ حضرت آپ پسند کریں یا نہ کریں ہماری امت والوں نے تو یہ دل میں ٹھان لیا ہے کہ اب کریا کے عوض یہی اشعار پچھلوں کو پڑھایا کریں گے جس سے دنیا و عقبیٰ دونوں ہاتھ لگیں۔ حضرت فرماتے ہیں کہ ؎

مرے ساقی چانڈو کا چھینٹا پلا　　　کہ ہستم اسیر کمندِ ہوا

مزا کر کرا ہو گیا شہد چس — ندارم غیر از تو فریاد رس

خوش از چانڈو بازی گلزار زیست — وزیں تخم تریاکی بازار نیست

مکے چہل میں قلب پا کیمیا ست — کہ افیوں بہ ہر رو بہ ادبار داست

اگر چانڈو بازی تو کر اختیار — شود خلق دنیا ترا دوست دار

بہ افیونیوں کی کمر خم نہیں — نہد شاخ پر میوہ سر بر زمیں

کمر خم ہوئی رہ گیا مغز و پوست — تواضع ز گردن فرازاں نکوست

مگر کش لگائے اگر دم بکل — زند سوز تا شعلہ ز آب و گل

ادھر تاؤ شعلہ لگاؤ نہ دم — کہ تا گہ شود سر بسر کالعدم

جو افیوں پیے ہووے ہی آدمی — نہ زیبد ز مردم بجز مردمی

میاں ہجر چوبک میں آٹھوں پہر
بہ غفلت ہمہ عمر در روئے بسر

---

# دو دو چونچیں

## ترببھون ناتھ ہجر

**افیونیوں کے وکیل۔** ؎ مرداں کہ چینٹہ چانڈو کشند
اولش اللہ و آخر ہو کشند

**ذات شریف۔** بھئی واللہ ہمیں یہ معلوم ہی نہ تھا کہ ام السکرات یعنی افیون لوگوں کو اولیاء اللہ بنا دیتی ہے جو چٹکی بجاتے ہی کمال کو پہنچا دیتی ہے۔ اے لو یہ مسئلہ آج حل ہوا ع

یار در خانہ و من گرد جہاں می گردم!

روزہ، نماز، عبادت، ریاضت یہ سب مذہبی ڈھکوسلے نکلے۔ لاحول ولا قوۃ۔ مفت میں اتنی عمر رائیگاں ہوئی۔ لیکن ہاں یہ تو فرمائیے کہ ولی بننے میں کسر تو نہیں رہ جاتی؟"

**وکیل۔** آپ بھی بھولے کہیں کے کہ میں کیا ہوں جان بوجھ کے نہصے بنے جاتے ہو۔ اماں تیرہ صدی میں بھی اولیاء بننا کچھ کرامت ہے؟ مٹکے کے الائچی دانے لو، ٹونگتے ٹونگتے میر آغا کے چانڈو خانے پہنچو، جو سا بھی پسند آئے منہ میں لگاؤ، لیٹ کر یا اکڑوں بیٹھ کر اللہ ہو، اللہ ہو، اللہ ہو کرتے ہوئے چھینٹے اڑاؤ۔ پھر آئینہ لے کر اپنی صورت کا معائنہ کرو، دیکھو تو آناً فاناً میں کیسی ہیئت تبدیل ہو جاتی ہے۔ حلم و بردباری بشرہ سے کس طرح چمکنے لگتی ہے۔ نفس کشی کے واسطے تو یہ اکسیر اعظم ہے۔

**ذات شریف۔** یہ تو آپ نے سب سچ کہا، مگر اس پینک کی بیچ بیچ عیب لگی ہے، جب دیکھیے تب اونگھن۔

**وکیل۔** افسوس ؎ آگاہ نہ تپ درون را نشتر چہ زنی رگ جنون را

آپ بھی نرے عقل کے دشمن ہی نکلے۔ مرد خدا جسے تم پینک سمجھتے ہو وہ فی الحقیقت پینک نہیں، مراقبہ ہوگا، بظاہر آنکھیں بند ہوتی ہیں مگر وہ دل کی آنکھوں سے مشاہدۂ نور الٰہی کرتے ہیں۔ اگر تمہیں یقین نہیں آتا تو اچھا ماقیما اٹھا کر دیکھ لو، دیکھو تو اس میں کیا لکھا ہے۔

کہ بچشمان دل مبین جز دوست
ہر چہ بینی بدانکہ مظہر اوست!

**ذات شریف۔** حضرت! آپ کا فرمانا برحق ہے، مگر یہ تو فرمائیے کہ ایک کتاب والا کہتا ہے ؎

کاہش و افزائش این نشہ بایک دیگر ست میخور و افیون تراچنداں کہ افیون میخوری!

آخر اس کا کیا جواب ہے؟

**وکیل۔** کاہشِ تن تو معین جو ہر عاشقی ہے۔ امیاں فراق میں گھل گھل کے پوست و استخوان رہ جائے تو اپنے حساب قلعہ فتح کر لیا۔

**ذات شریف۔** یہ تو کچھ پہیلی سی آپ نے کہی۔ واللہ بے مطلق سمجھ میں نہیں آئی

**وکیل۔** ہائے کیسی پتھر عقل ہے ارے میاں جہاں سوکھ کے کانٹا ہوئے سمجھئے کہ طلبی کا پروانہ آیا ہی چاہتا ہے۔ اب دیکھیں وصل کیونکر حاصل نہیں ہوتا؟

**ذات شریف۔** ہاں ہاں۔ پھر یہ کہئے۔

**وکیل۔** اب آپ کو بھی لازم ہے کہ بہت نہیں صبح و شام دو چھینٹے بسم اللہ کرکے پی لیا کیجئے، پھر دیکھئے کیسے عقل کے جوہر کھلتے ہیں۔ لو دور کیوں جاؤ، ان چینیوں کو دیکھو کیسے آفت کے پرکالے ہیں کہ ریل ان کے ہاں سے نکلی، تار بجلی ان کے ہاں سے نکلی، دخانی کشتی ان کے ہاں سے نکلی۔ سب سلطنتیں روم و روس کی لڑائی دیکھ کے کانپ رہی ہیں اور فغفور کو دیکھئے قطب از جا نہ جنبد۔ بے ملال رغش بیٹھا ہوا مزے اڑا رہا ہے۔ نے غم خویش نے غم کالا۔

**ذات شریف۔** ذہن و ذکا کے علاوہ قوتِ اختراعی بھی آ جاتی ہے۔ ماشاء اللہ معلومات میں بھی دستگاہ کامل بہم پہنچ جاتی ہے غرض یہ تو قابلیت اور علمیت کی قلعی کھلی۔ اب یہ فرمائیے کہ استعمال افیون سے اور کون فائدے متصور ہیں

**وکیل۔** نہیں اس بکواس سے کیا حاصل۔ صرف دو تین دن ذرا ذائقہ لے لو، پھر چاہے چھوڑ دینا، اور اس کا ذائقہ کچھ ایسا تو ہے نہیں کہ حیران کیسی پانی ہو کر میں بیان کر جاؤں، وہ خود اپنے جوہر دکھا دے گی کسی کے کہنے کی کیا حاجت ہے۔ مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار گوید۔

**ذات شریف۔** حضرت دمڑی کی ہانڈی بھی لی جاتی ہے تو ٹھونک بجا کر لی جاتی ہے، یہ تو پھر ولی ہونا ہے۔ ہر پہلو دیکھ بھال کے ولایت اختیار کریں گے۔ بھلا کچھ تعریف تو سنیوں۔

**وکیل۔** لے تم بھی کیا یاد کرو گے، قواعد افیون کے ست کا لب لباب بتائے دیتے ہیں۔

(۱) بڑے بڑے مرتاض اور عابد یادِ الٰہی میں شب بیداری کرتے کرتے اونگھ جاتے ہیں، مگر ہمارے جتھے کے لوگ رات کو سونا حرام سمجھتے ہیں۔ جب دیکھئے مراقبہ میں غرق، دریائے محبت میں غوطے لے رہے ہیں۔ او ہو ہو ہو!

(۲) جس کو دیکھئے خندہ رو ہنستا بھی ہے ہنساتا بھی ہے۔ باور نہ آئے تو زعفرانی رنگت شاہد ہے۔

(۳) حلم و بردباری، سلیم الطبعی، عجز و انکساری تو گویا خدا ان میں کوٹ کوٹ کر بھر دیتا ہے۔ نفس کش اتنے بڑے ہوتے ہیں کہ اناث سے سر کی جوئیں دکھاتے ہیں، مگر ان کی طرف آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھتے۔

(۴) سب سے افضل یہ صفت ہے کہ تعزیراتِ ہند کی کوئی دفعہ ان پر فضلِ الٰہی سے عائد نہیں ہو سکتی۔ ہاتھا پائی جانتے ہی نہیں سخت کلامی سیکھی ہی نہیں، بے ادبی اور گستاخی کے پاس نہیں پھٹکتے ہوش کا نام نہیں جانتے۔ آپ جھک کر قید کیجئے گا، وہ قدرتی خمیدہ کمر ہیں۔ آپ ہی ملاحظہ کیجئے کہ کیا زمین و آسمان کا فرق ہے۔ کم خوراک اتنے بڑے کہ کیسا ہی قحط پڑے ان کو کچھ ضرر نہیں پہنچ سکتا۔ چھٹانک آدھ پاؤ سات دن میں کھا لیا، نہیں تو کچھ اس کی بھی پروا نہیں۔

(۶) داستان گو لیسے جیتے کہ چھ مہینے گذر گئے اور امیر حمزہ نے ملکہ مہر نگار کی خواب گاہ کا ابھی پردہ ہی اٹھایا ہے۔

(۷) لے اور سب کچھ جانے دیجئے خیر خواہ سرکار کتنے بڑے ہیں کہ سولہ روپے سیر اور بیس روپے سیر چنا چین چنا چین دیئے جاتے ہیں۔ کبھی دریغ نہیں کرتے۔ ان سے بڑھ کے مالگذار سرکار کا کوئی ہو تو لے۔

(۸) شیریں گفتار، شیرینی کے عاشق زار۔ گھوڑے پر بھی سوار ہوں گے تو مٹھی پونی پسند - بھئی اب جی گھبرا گیا۔ لو جماہیاں آنے لگیں سلانشہ مثی ہو گیا۔ اچھا پھر کبھی بیان کر دیں گے۔ مصرعہ

تا کجا شرح کنم طاقت گویائی نیست

**ذات شریف۔** آخ تھو (کھنکھار کے اور گلا صاف کر کے) ختم ہوئی بس رام کہانی۔ اس بہلے پر تنا پانی۔ لے چلو ہنو ہوا کھاؤ ہم اور تمہارے چھینٹوں میں آئیں۔ قدرت خدا کی الیون وفیون تو نہیں ہاں

رباعی

در مذہب من اگر شوی بادہ پرست
بزانکہ بری بجانب الیوں دست!
نے مرد نہ زن، نہ مردہ و نے زندہ
نے خفتہ نہ بیدار نہ ہشیار نہ مست!

**وکیل۔** (نہایت پیچ و تاب کھا کر) مصرعہ

ہم تو مرشد سمجھے، تم ولی نکلے!

واللہ ہے، منہ سے تو بھولے بھالے معلوم ہوتے تھے، مگر اب معلوم ہوا کہ آپ بھی بڑے ذات شریف ہیں۔

**ذات شریف۔** مصرعہ ——— لا ہاتھ ادھر دے کہ بہت دور کی سوجھی۔

(اودھ پنچ - ۴ ستمبر ۱۸۸۱ء)

---

# ہوگیا زندگی سے جی بیزار

## وقنا ربنا عذاب النار

مرزا مچھو بیگ ستم ظریف

توبہ توبہ فلاں پلاؤ دہائی تہائی چوتھائی۔ واہ بیداد فریاد والغیاث وغیرہ وغیرہ۔ باینہمہ کان پکڑ کر اٹھا بیٹھی بعد ملاحظہ نظر ثانی پھر توبہ کر بندہ ایسا اس گندے روزگار سے۔ کیا کہیے اور کیا نہ کہیے۔ آج تک مع مبالغہ پونے پانچ کروڑ برس ہوئے اس عذاب النار کا مطلب سمجھ سکنے کا پاپڑ ہی نہیں آیا۔ بعضے عذاب النار کے یہی معنی بھاڑ چولہے کی آگ کہتے ہیں۔ بہتیرے ملا قل اعوذیے نار، دوزخ جو ہمارے عزیز مولانا سے عربی کے بقول یونہی سا ایک روحانی کا ڈراوے دھمکاوے کا آلہ ہے۔ مان بیٹھے ہیں۔ اکثر پیٹو مرگھلے پیٹ کی آگ یعنی بھوک پیاس کا عذاب سمجھے ہوئے ہیں، بعضے سپاہی پیشہ لڑنے مرنے سورما میدان داری کے آدمی بندوق کی نلی سے تعبیر کرتے ہیں۔ غرضکہ اپنے اپنے خیالی پلاؤ کون ایسا ہے جو نہیں پکاتا۔ خاص مطلب تک بات وہی۔ ہے جو ایک برگزیدہ، سن رسیدہ، گرم و سرد چشیدہ پہنچے ہوئے اللہ والے بزرگ نے مرتے وقت چپکے سے کہی تھی کہ ابتغا نار سے مراد عورت، یہی عذاب وہ ہے کہ جس سے پناہ مانگی چاہیے بلکہ پناہ بھی مانگے نہیں ملتی۔ غرض یہ کہ چھٹکارا ہی نہیں۔ بھاگے سے بھی جان نہیں بچ سکتی۔ اب ضرور ہوا کہ میں تھوڑا تھوڑا سا ذکر بھی کر دوں، پورا مرقع اتارنے میں تو کم سے کم کوئی سوا لاکھ جز کی کتاب ہو۔ ہاں دو ایک چلتے پھرتے نشان کے طور پر وہ بھی لب لباب کہہ دوں گا۔ ہاں سے اب پڑھیے کیا۔ (وقنا ربنا عذاب النار) اسے حضرت کا پہلی قسم پڑھیا معاملہ چند روز عاشقی معشوقی کا درجہ، بیوی شمع پر جیسے پروانہ، میاں جیسے چاند کے گرد چکور، انہماک کے پینگ بڑھتے ہوئے اخلاق میل جول ساری دنیاداری کی باتیں، ات گت ساتھ دنیاوی سب کام بند، یہاں سے صرف محض، گھر میں حوالات کا نام، مجال کیا دالان سے باہر قدم نکالیں۔ دوست آشنا حق طرفانی سب کو استعفا۔ نوکری چاکری کا تو ذکر ہی کیا بلا تشبیہ کفر سے کلمے سے بھی زیادہ بیوپار تجارت گھر کی چار دیواری میں تو ممکن نہیں۔ سب دست غیب یا کیمیا بنانے کے کام کہیں کر چلے، کھائیں کس کے گھر سے، اولاد تو بس ری کیونکر ہو، لاکھ امیری بیٹھے بیٹھے تو کنوئیں خالی ہو جاتے ہیں۔ خرچ ہوں بر چیل کو آئے تو کہاں سے آئے۔ گھر سے باہر جانا، سفر کرنا بغیر سارا اثر لادے کل آٹھ سات جیسے ممکن نہیں۔ پھر کچھ بچے چینگا پوٹی ماما، اصیل دائی کھلائی آئے گئے ملا کے تین چار کوڑی آدمی اور ایک دوسرے سے ایسا تعلق جیسے چہرے سے ناک۔ مصارف دن دونی رات چوگنی ماشاء اللہ ہونے والے کی آنکھوں میں خاک روز بروز ترقی پہ روزمرہ میں بھاگ کی کیفیت جو پایا جہاں سے جو کچھ ملا جھونک دیا آخر تا کجا۔ مجبوری کو ہاتھ پاؤں ہلانا چاہا۔ گھر سے باہر قدم نکالنا تھا کہ آفت آگئی لیس ہو چکا خوب دیکھا اب وہ ہماری بات کہاں صورت سے نفرت ہے۔ رستیاں تڑا۔ تیز ہیں۔ اسے صاحب وہ کہیں کہتے کہ

چار دن کی چاندنی پھر اندھیرا پاکھ، کون کس کا برا ہے۔ ایک سی بات نوراً مشکل ہے۔ اب کی یہی کیفیت یہی نگاوڑی۔ اسے شکل کیسا
کی قسم وہ آنکھ ہی نہیں۔ گھڑی بھر کو گھر میں آتے ہیں تو رسیاں تڑاتے ہیں۔ گند سے تولا کرتے ہیں۔ یہی معلوم ہوتا ہے کہ کیونکر باہر اُٹھ
جاؤں۔ اب نظر بچا کر بھاگا ہوں۔ توبہ ہے ہم سے تو نگوڑی کبوتری اچھی۔ جب دیکھو کبوتر اس کے گرد پھرتا ہے۔ چھتری سے کھینچا جاتا
ہے، جوبن دیکھتا ہے، اور ترا اور اپنے پیٹ کا دانہ اس کے منہ میں اگل آپ بیچارہ بھوکا رہتا ہے۔ پھر یہ ایک پیالہ اخلاص ہی
نہیں بچے پالے تنکے چھتری میں اللہ اللہ کے۔ سب میں گھر بناتے ہیں، انڈے سیا کرے۔ بچوں کو پھراتے، کبوتری ذرا باہر نکلی اور غوں غوں
یہ اپنی زبان میں بلاتا ہے۔ زبان تو ہے نہیں کہ سکے مطلب یہ کہ تو کیوں تکلیف کرتی ہے، بس جہیں سے بیٹھی رہو اور مزا یہ کہ
وہ قطامہ اُدھر رُخ نہیں کرتی، بھاگتی ہے اور دھنگی خورتا مد و را آمد میں ایک دفعہ شاید یہ بھی چھتری سے چونچ مار دیتی ہے اور
بڑی لڑائی اِدھر کی اُدھر اِتفاقی اتفاقی دم لٹکائے پھرتی پھرتی ہے۔ ابھی کل کی بات ہے۔ کتان مرتبہ میں نے خود کہا کہ کیوں صاحب تم نے
نواب سب کہیں کا آنا جانا، اٹھنا بیٹھنا چھوڑ ہی دیا۔ دن رات گھر میں کھونٹے سے لگے بیٹھے رہتے ہو۔ گھڑی بھر کو تانگیں سیدھی کر لیا
کرو۔ اسی وجہ سے کھانا ہضم نہیں ہوتا۔ ٹل ٹلی چلا کرتی ہے تو حضور فرماتے تھے کہ صاحب سنو باہر جا نہیں سکتے، نہیں اب تمہارے
دیکھے بغیر چین کیونکر آئے۔ میں کہتا ہوں کہ گھڑی بھر بھی تو میرا دل اُٹھ جاتا ہے، نہیں معلوم کیا سے کیا ہو جائے، کچھ بن بیٹھتا ہے۔ پہلے
صاحب وہی ہم ہیں کہ پڑے سے مکھیاں مار رہے ہیں تو رستے نو بجے میاں سدھارے، نکلتے یقین ہے بارہ بجنے کو آئے ہوں گے۔
اس بندۂ خدا نے پھر کر کروٹ ہی نہیں لی یہ بھی نہیں معلوم کہ مرتی ہے یا جیتی ہے اس پر کیا بنی اس نے کچھ کھایا پیا یا ہمارے انتظار
میں یونہی بھوکی پیاسی کنڈا ہو رہی ہے لگے آگ۔ سچ کہتے ہیں مرد سے اور طوطے کی ایک ذات ہے۔ بیوی سیدھی بے مروت آج
کے سوا لعنت اللہ ہے ان کا رستہ دیکھے اور ان کو مرے۔ میں تو اپنے پیارے دیدوں کی قسم کل سے نو بجتے بجتے سویرے
سے کھا پی نگن ہو کے بیٹھوں گی۔ پھر یہ بھی میری ناحق کی بات ہے مان ہنسا ہنسا تیرا کھان انھیں اس کی پروا ہی کب ہے وہ نہیں معلوم
کہاں کہاں کون کون سی نعمتیں کھا کے مونچھوں پر تاؤ دیتے ہوں گے مگر آج تو روزہ ہے۔ ایسی باتوں پر یہ جب ہی تک ہے
کہ دوسرا خیال نہ کرے جان کے انجان بنا رہے کیا آنکھوں سے دیکھے اور ٹال دے نہیں تو ذرا سے میں آدمی کو آٹے دال
کا بھاؤ معلوم ہو جاتا ہے۔ دن کو تارے نظر آتے ہیں۔

عورت اگر ضد ہی پر آجائے تو مرد سے کو ناک چنے چبوا دے اور یہ بے لاگ میں وہ چڑیا دبی ہے کہ ابھی کھو نوکل
سے نگی کا ناچ نچا دوں، کچھ بنائے نہ بنے آنکھوں سے دیکھیں اور کرم کرم جلا کریں۔ ایک ادنیٰ سی بات کل سوار ہو کے باجی
کے بہانے سے چھوٹی پھوپی کے یہاں جاؤں اور پندرہ دن کا غوطہ ماروں، سواری پر سواری جائے اور خالی پھر آئے یوں
اکیلے پڑے مکھیاں مارا کریں۔ پھر آپ سے آپ دو دن تو ہر چٹکار ہے میری باتوں پر اسے تو وہی سیدھی سمجھ کے نتھی بھولی باتیں
کرنے لگی یہ نہیں جانتی کہ گھر والے کا ایک گھر نگھرے کے سو گھر۔ وہ تو خود اللہ خیر منا تے ہوں گے کہ کہیں یہ دفع دفعان
کھل کھیلوں، رات رات بھر غائب رہوں۔ نوج آگ لگے ایسے خاوند کو جورو کو کلیجے میں پیپ پڑ گئی آٹھ دن کی سوئی سو
اس گھر داری کو لوکا ساتھ چھپروں کا پھونس نگوڑی جان جلنے ہی کی ہو گئی۔ سب سے بڑی مصیبت جھوٹ ہو یا سچ اُلفت محبت کا نام
سہی اب بدگمانی بھی لازم و ملزوم بلکہ ضروریات شعر میں سے کہنا چاہیے۔ لیکن نہ اُنی بے تکی نفرت خیز کہ جس سے جی متلائے دل

تے آنے لگے، یہاں سیکھا سیکھی شہدوں کی کہیں کسی دوست آشنا کے یہاں گئے وہاں کا سرا نکلا۔ حق ناحق کی تو بعض قسما قسمی ہو رہی
ہے۔ قرآن کتاب تسبیح کنٹھا ایک ہے شامت کی مار کسی دوست نے بلوایا یا کہیں سے کوئی ملازم خدمت گار رقعہ لے کر آیا، چلیے
غضب ہوا تیوریاں بدل گئیں باچھیں پھڑکنے لگیں الٰہی شکر الٰہی شکر چلو اچھا ہوا یہ کوئی نئی ملاقاتی بڑے گھر سے دوست پیدا ہوئے
ان کا حکم اتنی دیر بھی گھر والے ہیں بیٹھنے کا نہیں۔ پھر تازی تازی دوستی ہے نا ملاقات کے معنی بھی یہی ہیں جب تک ملاقاتی دوسرے
کی ٹانگوں میں ٹانگیں ڈالے ایک جگہ نہ بیٹھا رہے وہ ملاقات ہی کیا۔ ہم نے تو یہی دیکھا سُنا کہ جہاں کسی سے رسم و راہ دوستی آشنائی
ہوئی وہاں فوراً گھر بار تج دیا، جورو بچوں کو استعفا دے انہی کے دروازے پر دھونی رما بیٹھے، لکیر کے فقیر ہو گئے۔ اگلے وقت
کی وہ مثل سنی تھی کہ شادی مبارک نوکری ندارد یہاں الٹی گنگا ہی بہے۔ دوستی مبارک گھر داری ندارد بلکہ جورو جاتا بال بچے سب برخاست
ماما اور چھوٹی ذرا دیر جائے ان آدمی صاحب سے اتنا تو پوچھ آ کہ بھائی کہاں بلایا ہے کیا کام ہے کچھ خیریت تو ہے بھلا اگر
گھڑی سی دیر ہو جائے تو کچھ قباحت تو نہیں خط چاہیے کہ یا ہی ضروری بلکہ دوسرے کسی شخص کا فقط یہاں کے پتے سے آیا
ہے پھر کچھ ہی کیوں نہ ہو بغیر کھولے اور پڑھے لیے بیوی کہاں سب سے پر چھوکے شامت کی مار اگر کہیں میرے پیارے دوست
(تہذیب حال کا فقرہ) یا جانِ من فدایت باد کسی بے اصل خانماں خراب نے لکھ دیا اور ملاحظہ اقدس بیوی صاحبہ میں آیا تو زمین آسمان
کے قلابے مل گئے۔ بہت بڑی بڑی موٹی جلدوں کے قرآن سات سات تلے اوپر کے کے اٹھتے ہیں کہ یہ خط کسی عورت کا ہے
ہم میں نام تو دیکھو۔ نام کو کیا دیکھیں اول تو بنا کے احمد محمود لکھ دیا دوسرے کیا مردانے نام رنڈیوں کے نہیں ہوتے ہیں صاحب
علی جان امیر صاحب وزیر صاحب پیارے صاحب حیدر صاحب ایک ہو تو کہا جائے۔ باقی جب قلم ہاتھ میں ہے تو گوہر جان
یا خورشید کا صاحب خورشید حسن نہیں ہوتا بلکہ اس قوم کے تو یہی پیارے پیارے ننھے منے نام ہوتے ہیں۔ اب لڑائی کیا
لینے جانا ہے آٹھ آٹھ دن تک ہنڈیا چولھا اوندھا پڑا ہے۔ یہ ہزار دقت بڑی منت خوشامد سے جب سعی سفارش ہوئی تو اس
خانہ جنگی سے نجات ملی غرض کہ آٹھ دن کی نو تو میں ہیں۔ پھر ہنڈی کا سا ابال ایک مورچہ ہو چکا تھا کہ دوسرا قلعہ دھنے لگا آج کیا
ہے دامن میں پیک کا دھبہ کیوں لگا ہے۔ کل یہ گلوریاں کہاں چبائی گئیں کہ ہونٹوں پر لاکھوٹا جم گیا۔ بھینی بھینی عطر کیونکر نہ لگائے ہوں
اب تو کھلا کبوتر کے جوش میں غوطے لگتے ہیں۔ بالوں میں کنگھی نہ کرے اور نہائے نہیں تو جوئیں بھنے لگیں۔ کپڑے گرمی میں
دوسرے دن نہ اتارو تو پسینے کی بُو سے ناک سڑی جائے۔ پناہ بذاتِ خدا اب سُنیے خدا اس لائے پر نکھار یہ چکن پیٹ بغیر
کہیں لگن لگے تو برائی نہیں۔ ماشاء اللہ جب دیکھو جیسے چوکھی چاہے کی دلہن، پٹیاں بنی ہیں، گلوری سے منہ کبھی خالی نہیں آئینہ
تو سامنے سے سرکتا ہی نہیں، بغلیں سونگھو کے ارے پھولوں کی خوشبو آتی ہے اور ایڈا کہاں ملا گر (؟) ہاتھیوں بھی بیٹھے سکتے یہ تو اب
جوہر کھلتے جاتے ہیں۔ جناب امیر کی قسم میں اگر قرآن کا جامہ پہن کے آؤ تو نہ مانوں کچھ نہ کچھ دال میں کالا ضرور ہے۔ نیند کسی دن
شام سے آتی تھی کبھی دو دو بجے تک آنکھ نہیں لگتی۔ ٹھنڈی سانس اکثر اوقات بلا ضرورت بھی نکل جاتی ہے۔ شعر کا پڑھنا اور اس
کے مضامین کا مختلف ہونا کچھ اختیاری بات نہیں اور نہ کچھ ایسی قباحت ہے بھوک یہ کچھ ضرور نہیں کہ ایک ہی رہے اور ایک
ہی وقت اشتہا ہوا کرے۔ سوتے میں آدمی بد خواب بھی ہوتا ہے، ہنستا بھی ہے۔ مشکوک مزاج کو اکثر گھڑی پہ نالی کی چھینٹ سے
بھی بغیر نہائے چارہ نہیں، نماز بڑے بڑے نمازیوں کی ایک کیا دو دو چار چار وقت کی قضا ہو جاتی ہے۔ آنکھیں ہمہ وقت مزاج کو

تو ہمیشہ اور بوا بھی گرمیوں کی فصل میں یا کسی گرم غذا کے کھانے سے گرمی بھی ہو جاتی ہیں۔ رنج ملال انسان کو ہوا ہی کرتا ہے یکساں طبیعت ہمیشہ رہتی نہیں کبھی گدگدی میں آدمی رو دیتا ہے۔ کبھی چٹکیاں کھاتا ہے اور ٹھٹھے لگاتا ہے سوتے میں کروٹ کا ادھر سے ادھر ہو جانا کوئی ایسے گناہ کی بات نہیں پھر سوا سوا برس کا مشہور ہے مگر توبہ توبہ العظمت للہ جتنے سامان عرض کیے گئے یہ جملہ وضعات زرجہ بالا ایک ایک کو تم فساد کو نا چاہتے ہو اس میں سے جو شخص ہے وہ ایسا دل باندھتی ہے جس کی حد نہیں۔ وہ الجھنیں ہوتی ہیں کہ مضمون لکھیے پو نشتر پڑا کرتے ہیں۔ محرم کی مجلسیں بلا فیدکل ذرتے سب فعلوں میں ہوا جا ہیں۔ پھر ایک شہر کی سکونت اور کچھ نہ سہی تو خاں علیک سلام ایک صاحب سلامت ہی ہے لیکن شریک ہو سکتی نہیں۔ لہٰذا معقول یہ سب سے زیادہ محبت کا اطلاق دفعہ حصہ کچھ نکر نہ آسکے۔ اب ادھر آدمی نے پکارا کہ ماما جی حصہ لے جاؤ۔ بیوی آبادی کے یہاں کی حاضری یا پی مشتری کے گھر کی قفلی سے ہے او۔ قیامت قائم ہوئی۔ سچ مچ سیڑھی کعبہ ہو گئی۔ مجال کیا ٹاٹ کا پردہ نا نگھنے پائے، مزدوری دستوری چھٹی دار دبلا سہ تبرک کی وردشا ہونے لگی۔ سب سے بڑی اہم لڑائی پوری قلعہ بندی کوئی لونڈی باندی ماما اصیل پیش خدمت مغلانی اباری کہاری ایک آدھ حصہ کنہ سے ورست سنوں سے اتری ہوئی نہ ہوئی اور گھر کا مالک سمجھ کے کام کاج بھی ہے کسو ویک کے کیا پھر کیا پوچھنا لے بیرے بانی کھڑے کھڑے شہر بدر تو نہیں گھر بدر کر دی گئی۔ اب کام کی تکلیف ہے تو ہزار کی نوک سے ہزار ہا لاکھوں قسموں پر تسکین نہیں، دشمنی روز بروز بڑھتی ہی جاتی ہے۔ غصہ میں اگر کبھی کوئی امر خلاف مزاج زبان پر آ گیا تو نوبت سے پانی بلند پھانسی دلوا دیا اور قتل کرا دیا باقی رہ جاتا ہے۔ غرضکہ زندگی تلخ، یہ پہلا وزن نہ ابتر چاہ پیار الفت محبت والا تھا۔ اب اختلاف مزاج کا ذکر ہی کیا بقول شخصے ؎

تم تو بیٹھے ہوئے پہ آفت ہو　　　اٹھ کھڑے ہو تو کیا قیامت ہو

# البرٹ بل

## منشی جوالا پرشاد برق

اسپِ تازی شدہ مجروح بزیرِ پالان
طوقِ زریں ہمہ در گردنِ خر مے بینم

لو سارا طلسم ٹوٹ گیا۔ ایک چھلاوہ تھا جو چشم زدن میں نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ یکایک بلائے آسمانی پھٹ پڑی۔ ایک اینٹ کی خاطر مسجد ڈھائی۔ پیارا بل ہاتھ سے بے ہاتھ ہو گیا اس کی پیدائش پر کیا کیا ناز تھے۔ اس کے والدین نے اسے کیسے کیسے لاڈ سے پالا۔ بچپن میں کیسی کیسی داشت کی۔ رات کو رات دن کو دن نہ سمجھا مگر دشمنوں کی نظر کھا گئی۔ سوتیلی ماں کے پلے پڑا۔ ماں باپ ہاتھ مل کر رہ گئے۔ ہماری امید دل کا خون ہو گیا۔

فوجِ اندوہ و الم ٹوٹ پڑی دھوکے ہیں
آرزوئیں ہوئیں سب قتل پڑا رن کیسا

کلیجہ دھک سے ہوا کیسی کچھ دل پر چوٹ لگی۔ رپن کا زمانہ۔ ہم تو خوشیاں مناتے بغلیں بجاتے مست بیٹھے ہوئے تھے آخر کو پالا ہمارے ہی ہاتھ رہے گا۔ مگر یکایک پردۂ غفلت جو آنکھوں سے اٹھا تو لٹھ برہو گیا۔ ان اینگلو انڈین سے خدا سمجھے عین موسمِ بہار میں ہمارا آشیانہ نوچ کھسوٹ کے پھینک دیا۔ "کم بخت کنکارڈ ٹ" نے منحوس شکل دکھائی۔ سخن سازوں نے ملکۂ معظمہ کے پروکلیمیشن کے الفاظ میں نئے نئے معنی پہنا کے پیارے رپن کو مجبور کیا۔ وہ بھی بڑے پھنسے۔ کچھ کرتے دھرتے بن نہ پڑا۔ ممبرانِ کونسل کے نقار خانے میں طوطی کی آواز کسی نے نہ سنی۔ آخرش وہ بھی انہی کے ساتھ سر ہلانے لگے۔

جا کر قفس میں عاشقِ صیاد ہو گیا — بلبل کا حال قابلِ فریاد ہو گیا
انصاف اُلٹے استرے سے مونڈا گیا — بغاوت نے نقارۂ فتح کا دھم دھم بجا دیا
سچ ہے زمانے کی رتی رسا ہے — پیارے رپن کو ہم کیا کریں
پیش بالائے تو نازم چہ بصلح و چہ بجنگ — کہ بہر حال باندازۂ ناز آمدہ

اختیار ملا مگر برائے نام۔ چوری کی پخ بلا کی طرح پیچھے لگی مگر ہمت نہ ہارنا چاہیے۔ پارلیمنٹ میں واویلا ضرور ہو۔ ہندیو دشمنوں سے سبق تو کچھ کھو کے اب تو سیکھو۔ دیکھو حقوق کے واسطے لڑنا جھگڑنا ہی کام آتا ہے جس کی لاٹھی اس کی بھینس۔

اگر ہم بھی گورنمنٹ ہوس پر چڑھ دوڑنے کی فکر کرتے۔ فتنہ انگیزی پر کمر باندھتے، تلواریں سنبھالتے تو کچھ مل ہی رہتا۔ مگر شر ہمارا شیوہ نہیں۔ ہم تو سچے خیر خواہ سرکار ہیں۔ مگر ہائے سال بھر کی محنت کھاری کنوئیں میں ڈوب گئی۔ کیا کیا خیالی قلعے بنائے تھے مگر "کمنا وڈنٹ" کے ایک ہی کچوکے نے ان کا صفایا کر دیا۔ جن پر ہمیں بھروسہ تھا، جو ہماری خیر خواہی کا دم بھرتے تھے وہی اٹھا دے گئے۔ وقت پر نکل کھڑے ہوئے۔ کاندھا ڈال دیا۔ گویا ہم بیچوں بیچ سمندر میں ایک ٹاپو پر اترے تھے۔ کھانا پکایا، دسترخوان بچھایا۔ جیسے ہی کھانے کو ہاتھ بڑھایا کہ دفعتاً جزیرہ ہلنے لگا اور دم کے دم میں سب غڑاپ سے سمندر میں۔ اوہ دھوکہ ہوا تھا۔ وہ جزیرہ نہ تھا، وہاں مچھلی کی پشت تھی۔ خیر۔

رات دن گردش میں ہیں سات آسماں
ہو رہے گا کچھ نہ کچھ گھبرائیں کیا

———

# بہار

**جوالا پرشاد برق**

اٹھلاتی لجاتی مسکراتی — کس ناز سے ہے بہار آئی
کم سن ۔ الھڑ ۔ حسین ۔ البیلی — چڑھتی کی دولھن نئی نویلی
بوٹا سا وہ قد بہار کے دن — اوٹھتی کونپل اوبھار کے دن
گہنا پھولوں کا زیب تن کر — دھانی جوڑا بسنتا پہن کر
گھونگٹ اک ناز سے نکالے — سہرا پھولوں کا منہ پہ ڈالے
ہریالی بنی وطن میں آئی — اک سبز پری وطن میں آئی
اوتری گلشن میں جب سواری — سورج نے آرتی اوتاری
گل نے زر گل کیا نچھاور — صدقے ہوئی عندلیب اوڑ کر
شبنم بھر لائی کورے کورے — شربت سے گلاب کے سکورے
خورشید نے آئینہ دکھایا — کرنوں نے مورچھل ہلایا
نہریں ہر پھر کے لائیں پانی — سبزے نے بچھایا فرش دھانی
خوشیاں اشجار نے منائیں — میووں کی ڈالیاں لٹائیں
غنچوں نے چٹک کے لی بلائیں — بلبل نے چہک کی دیں دعائیں
مرغان چمن نے گیت گائے — ہر رنگ کے زمزمے سنائے
چڑیوں نے گا کے دل لبھایا — موروں نے ناچ کر رجھایا
بدلی پھولوں نے اپنی وردی — اودی ۔ زنگاری ۔ لاجوردی
بھونروں نے یہ گونج کر صدا دی — کوئل نے یہ پھیر دی منادی
معشوقۂ گلعذار آئی — آئی آئی بہار آئی
سن گونج جو ہیں فصل گل کی پائی — سردی گھبرائی سٹ پٹائی

گردش سے دنوں کے بے خطر تھی
مطلق نہ بسنت کی خبر تھی

معزولی کی اپنی پاتے ہی چھاؤں
اوتر کو کھسک چلی دبے پاؤں

رنگ اوڑ گیا پہلے جو جما تھا
کہر مٹ گیا جو بنا ہوا تھا

بیچاری کی کوکھ اوجڑ گئی ہے
پالے پہ اوس پڑ گئی ہے

کٹے پہ گھٹا ہے غم کی چھائی
چہرے پہ ہے چھوٹتی ہوائی

پھوٹی قسمت پہ روتی ہے برف
ہستی گھل گھل کے کھوتی ہے برف

رنگت ارض و سما کی بدلی
صورت سیرت ہوا کی بدلی

اطرافِ جہاں میں مچ گئی عید
پہونچا خطِ استوا پہ خورشید

چرخِ چارم پہ ہے نمایاں
فیاضِ زماں۔ مسیحِ دوراں

چلتی ہے ہوا اوسی کے دم سے
ہے نشو و نما اوسی کے دم سے

بیج کو شعاعیں پالتی ہیں
ہر چیز میں جان ڈالتی ہیں

کرنوں نے گڑی جڑوں میں گھس کر
پیدا کیے یہ نمو کے جوہر

شاخوں میں جڑوں سے چڑھ کے پہونچیں
دوڑیں پتوں میں بڑھ کے پہونچیں

سجنے لگیں باغ و بوستاں کو
رنگنے لگیں تختۂ جہاں کو

فیروزی۔ صندلی۔ گلابی
خاکی۔ عنابی۔ سرخ۔ آبی

لاکھی۔ نارنجی۔ ارغوانی
طوسی۔ خشخاشی۔ آسمانی

کافوری۔ کاکریزی۔ لاہی
بادامی۔ سیاہ۔ زرد۔ کاہی

عباسی۔ پیازی۔ زعفرانی
ماشی۔ زنگاری سبز دھانی

ہر اک کا جدا ہے رنگ روغن
پر سبز پہ ہے بلا کا جوبن

سایہ بھی ہے اوس میں روشنی بھی
گرمی سے ملی جلی ہے سردی

سبزے کا او بہار کیوں نہ بھائے
ہر فصلِ بہار کیوں نہ بھائے

اور آنکھوں کو نور دینے والے
اور دل کو سرور دینے والے

[illegible]
[illegible]

[illegible]
ہر چیز ہری بھری ہے تجھ سے

اے قدرتِ نمو کی کارسازی
بخشی گلشن کو روحِ تازی

بادِ سحری چلی جو سن سن
اُبھرا ہر شاخِ گل کا جوبن

سینوں میں ہوئی امنگ پیدا
ننھی کلیاں ہوئیں ہویدا

چھیڑا جو صبا نے کسمسائیں
کچھ کچھ دبے ہونٹوں مسکرائیں

پھر گل پہ نسیم نے کھلایا
بڑھ کر پہلو میں گدگدایا

سب مارے ہنسی کے کھلکھلائیں
پھولے نہ وہ جامے میں سمائیں

باچھیں گئیں کھل خوشی کے مارے
دم پھول گیا ہنسی کے مارے

خوشبو درج دہن سے نکلی
اتراتی ہوئی چمن سے نکلی

کچھ ایسی دماغ میں سمائی
شاخِ گل کو ہوا بتائی

اٹھلاتی ہوئی چلی ادا سے
چہلیں کرتی ہوئی ہوا سے

گھوڑے پہ سوار تھی ہوا کے
جھونکے گئے بن اوڑن کھٹولے

ہر موجِ نسیم تھی معنبر
خوشبو سے جہان ہوا معطر

پیارا پیارا سماں جو دیکھا
خلقت کو شادماں جو دیکھا

گھر سے اپنے کسان نکلے
بوڑھے بالے جوان نکلے

تاروں کی چھاؤں منہ اندھیرے
کھیتوں میں پہنچ گئے سویرے

گوڑی جوتی زمیں کمائی
نیچے کی زمین اوپر آئی -

بو جوت کے بیڑیاں لگائیں
کچھ لوگوں نے چرخیاں لگائیں

پرسے پانی کسی نے کھینچا
بعضوں نے ڈھینکلی سے سینچا

برہا کوئی سنبھالتا ہے
نالی کوئی نکالتا ہے

مل جل کے دہاتنیں ہیں گاتی
کھرپی لیے کھیت میں نراتی

کھیتی پہ نثار ہونے والے
وہ جوتنے والے بونے والے

فارغ ہوئے آج جوت بو کر
پلٹے گھر ہاتھ پاؤں دھو کر

پانی کھیتوں میں بھر چکے وہ
جو کچھ کرنا تھا کر چکے وہ

اس کام سے گو ہوئے وہ آزاد
اب فکر ہے فصل ہو نہ برباد

آفت سے اسے خدا بچائے
امید پہ پانی پھر نہ جائے

بیچین ہیں سخت ہے تردد
ہر دم کمبخت ہے تردد

دھڑکا ہے بڑا پڑے نہ افتاد
کھٹکا ہے ہوا کرے نہ برباد

دل میں ہیں یہ وسوسے سمائے
گروی گیہوں میں لگ نہ جائے

پتھر نہ پڑیں کہ کھیت ہوں گرد
پالا نہ پڑے کہ پیڑ ہوں زرد

پچھوا سے نہ ساری فصل کھو جائے
گیہوں پتلا نہ گر کے ہو جائے

چھایا بڑھ کے فلک پہ مارا
چھانٹا دل کا بخار سارا

خورشید کو بادلوں نے گھیرا
عالم میں چھا گیا اندھیرا

کرنوں سے ہوا لطیف ہوکر
چلنے لگی بن کے بادِ صرصر

بادل اڑتے ہوا سے بھاگے
باتیں کرتے ہوا سے بھاگے

میدانوں میں بڑھ کے آگئے وہ
کہساروں پہ چڑھ کے چھا گئے وہ

ٹکرائے پہاڑ سے کہیں پر
جھلا کے برس پڑے وہیں پر

اونچی نیچی پہاڑیوں پر
دھاریں گرتی ہیں لڑکھڑا کر

چشمے کہیں زور کر رہے ہیں
نالے کہیں شور کر رہے ہیں

نہریں اٹھلاتی جا رہی ہیں
لہریں موجیں اوڑا رہی ہیں

سبزے سے بھرا ہے دامن کوہ
پھولوں سے بھرا ہے دامن کوہ

تختہ ہے چمن کا یا پہاڑی
گملا پھولوں کا یا کہ جھاڑی

سبزے کا پہاڑ پر یہ انداز
جیسے چہرے پہ سبزہ آغاز

گھاٹی پھولوں سے رشکِ گلزار
دانتی پہ درخت سلسلہ وار

معشوقہ سبز رنگ ہے گھاس
ہر پھول میں ہے دلھن کی بوباس

بیلیں ہیں چڑھی ہوئی شجر پر
بندھن واری بندھی ہے در پر

چرتے ہیں ہرن پرے جمائے
پھرتے ہیں کنوتیاں اوٹھائے

مستی میں کلیلیں کر رہے ہیں
میداں میں طرارے بھر رہے ہیں

کھوہوں میں چھپے ہوئے ہیں زہاد
دنیا بھولی ہوئی خدا یاد

چپ بیٹھے ہیں دھونیاں رمائے
اللہ سے اپنی لو لگائے

جل پیتے ہیں کھا کے جنگلی پھل
جنگل میں منا رہے ہیں منگل

پھل پھول پہ کرتے ہیں قناعت
تنہائی میں کرتے ہیں عبادت

صانع کی دیکھتے ہیں صنعت
اللہ کی دیکھتے ہیں قدرت

ہر شے سے عیاں ہے نور اوس کا
ہر رنگ میں ہے ظہور اوس کا

افلاک و زمیں۔ نجوم و حیواں
دھات او نبات، جن و انساں

جھیلیں۔ دریا۔ پہاڑ۔ چشمے
اوس کی قدرت کے ہیں کرشمے

مرغانِ چمن سُروں میں گاؤ
توحید کے زمزمے سناؤ

نہر و شجر و حجر کے ہو عبادت
پھر تو گر گر کے ہو عبادت

سر سجدے کو خم کر ادا شکر تو
جھک جا او شاخ بار ور تو

مرغانِ چمن چہک اٹھو تم
گلہائے چمن مہک اٹھو تم

بلبل کی زباں پہ فال آئے
پتی پتی کو حال آئے

قدرت کے ہتھکنڈے ہیں نرالے
دیکھیں آنکھوں سے آنکھوں والے

تازہ کیا جسم و جاں کو اوس نے
سرسبز کیا جہاں کو اوس نے

ہے رشکِ جناں ہر ایک گلشن
ہر پیڑ پہ ہے بلا کا جوبن

رک رک کے نسیم چل رہی ہے
سبزے پہ ہوا مچل رہی ہے

گیہوں کے کھیت دھانی دھانی
تختے سرسوں کے زعفرانی

ایسی کھیتوں میں کچھ تو اودی
کچھ سرمئی اور کچھ کبودی

ٹیسو سے ہے لال لال جنگل
منہ پر ہے ملے گلال جنگل

آتے ہی بسنت مد پہ آئیں
شاخیں آموں کی بور لائیں

کوئل کو کی تو آئے بادل
سر پر گلشن کے چھائے بادل

اوپر چھائی ہوئی گھٹا ہے
نیچے پریوں کا جمگھٹا ہے

سنبلیں بکھری ہوئی ہیں سب کی
زلفیں بکھری ہوئی ہیں سب کی

سحر انکھڑیوں میں زباں میں جادو
نظروں میں فسوں بیاں میں جادو

مستانی ادا - نشیلی آنکھیں
تیکھی چتون - رسیلی آنکھیں

بانکی وہ چھب وہ ترچھی چتون
شوخی - طراری - چلبلاپن

جو ہے وہی کھیلتی ہے ہنس کر
اک ایک ڈھکیلتی ہے ہنس کر

انداز سے آ رہی ہے کوئی
منہ پھیر کے جا رہی ہے کوئی

ہنستی پھرتی ہے کوئی متی
جوڑا پہنے ہوئے بسنتی

کوئی کرتی ہے چھیڑ خانی
دکھلا کے کسی کو کچھ نشانی

کوئی پڑی آہ کر رہی ہے
کوئی کھڑی واہ کر رہی ہے

کلیاں چن چن کے توڑتی ہیں
آپس میں شگوفے چھوڑتی ہیں

کھل کھیل ہیں راگ لا رہی ہیں
مل مل کے بسنت گا رہی ہیں

دنیا تو بہار سے ہے مسرور
ہے برق کا سوزِ دل بدستور

واں دشت و چمن ہرے بھرے ہیں
یاں داغِ کہن ہرے ہوئے ہیں

گل بے رخِ یار خوش نباشد
بے یار بہار خوش نباشد

# کیا یہی ہے لن ترانی آپ کی
# دیکھ لی بس خوش بیانی آپ کی

## پنڈت رتن ناتھ سرشار

**ہم**:- اودھ پنچ ہیں؟ ذرا ادھر تو آؤ۔ تمہیں واللہ ایک بات سنتے جاؤ۔ خدا کی قسم وہ لطیفہ سناؤں کہ ہنستے ہنستے لوٹن کبوتر ہو جائیے۔

**اودھ پنچ**:- تو بھئی ہم سب سُنے ہی کھلکھلا کے ہنسے دیتے ہیں۔ ہا ہا ہا۔ خی خی خی خی۔

**ہم**:- یار اس کی سند نہیں۔ آخر عجلت کیا ہے۔

**اودھ پنچ**:- واہ وا۔ عجلت کیا ہے؟ اور سنئے صاحب۔ زار روس کا حال سُننا ہے۔ پرنس بسمارک کی ملاقات کرنا ہے۔ ڈزیلی صاحب کی خبر لانی ہے۔ رومیوں کی خیر منانی ہے۔ کیا آپ کی طرح لونڈے پڑھانے ہیں۔

**ہم**:- واللہ۔ کیا کہی ہے۔ لانا ہاتھ۔ کیوں بچ کتنا کس چمکے سے ہاتھ لیا ہے۔ کیا سر دست سوجھی ہے۔ ورنہ تم ہاتھ نہ لگتے۔

**اودھ پنچ**:- اسے لاحول۔ ہاتھ دے کے ہم نے پھل پایا۔ اپنا کہو کیا کہتے ہو؟

**ہم**:- ایک ضلع میں ایک بیدم کے ولایتی کا بیٹھے بیٹھے شوق چرایا کہ اردو پڑھیں۔ سوچے کہ ہرشل نے علم ہیئات میں اپنی تخلیق اتنی کا سکہ بٹھا دیا۔ نیوٹن نے ریاضی میں کوس لمن الملک بجایا۔ کلمبس نے دنیائے عتیق کا پتہ لگایا۔ آؤ ہم اردو کے پڑھنے میں ایسی بات ایجاد کریں کہ شیطان سے زیادہ مشہور ہو جائیں۔ سوچتے سوچتے آخر ایک تدبیر سوجھ ہی گئی۔ بہت دور کی سوجھی۔ سوچے کہ الف بے تے بیٹھے بیٹھے کون رٹے۔ یہ پرانا فیشن ہے۔ آؤ پہلے گالیاں سیکھیں۔ اس سے دو فائدے ہیں۔ ایک کرشمہ دو کار۔ ایک تو گالیاں سیکھ جائیں گے زباں دان کہلائیں گے۔ دوسرے ہم ولایتی آدمی لفٹیننٹوں پر بڑھ بڑھ کے منہ لگائیں گے۔ انہیں کی زبان میں انکو صلواتیں سنائیں گے۔

**اودھ پنچ**:- بارک اللہ۔ ولایتی اور لغیڈی کی ایک ہی ہوئی۔

**ہم**:- خیر صاحب۔ یہ سوچ کر حضرت نے ایک مولوی بنا کر بلایا۔ اور اپنا مافی الضمیر کہہ سُنایا۔ وہ بے چارے چکرائے۔ بغلیں جھانکنے لگے۔ صاحب گالیاں سکھانا ہمارا کام نہیں۔ فرخ آباد جائیے۔ پیر مجذوبی کی بیعت کیجئے۔ یا بھٹیاریوں سے تلمذ کرائیے۔ ہمیں آزاد فرمائیے۔ ایسی نوکری سے ہم درگزرے۔ صاحب بہادر بہت بگڑے۔ سیدھے سے ٹیڑھے اور میٹھے سے اوندھے ہو گئے (عقل کے اوندھے) طیش کھا کر فرمایا کہ ول میں افسوس آتا ہے۔ ہم گالیاں نہیں جانتا اور دائز (ورنہ) سب کے پہلے ہم تم کو گالی دیتا۔ آخر ان ہی ڈکنہ کو خدا

پنچھ نہیں دیتا) کہتے ہوئے اسی پیدم کے یہاں سے نول دم بھاگے۔ صاحب بہادر اس مولوی کو کوئی معزز سمجھا اور کسی پلیڈ الدولہ نخش الملک سے بیس پچیس گالیاں لکھوا لائے ایک دن کا تذکرہ سنیئے ذرا دو زانو ہو بیٹھئے۔ صاحب بہادر ایک مرتبہ موضع حماقت پور پرگنہ خرآباد میں تشریف لے گئے۔ رات کو جس وقت اپنے کام سے فراغت پائی تو یاد والی کے عوض گالیاں یاد آئیں۔ فوراً باآواز بلند گالیاں یاد کرنے لگے۔ خانساماں خیمے سے دور تھا۔ سُن کر پوچھا۔ کا ہے ہو؟ پوربی بُڑھیا ساراج نیکت (بے وقت) کا ہے بُرا بھلا کہے ہے۔ اور بے گھبرا کر کہا (چپائی مار چپائی مار۔ بو مُرکاتا ہیں۔ صاحب کچھ پڑھت ہیں) خانساماں فوراً خیمے کے پاس گیا۔ اہاہا۔ یہ صاحب کو کیا ہو گیا۔ ابھی تو اچھے بھلے چنگے تھے۔ گرمی چڑھ گئی یا پاگل ہو گئے۔

چق اٹھا کر اندر گیا۔ دیکھا کیا ہے کہ صاحب بہادر لگا رہے ہیں۔ مگر بے وقت کی شہنائی۔ تنے وھن میں سر دُھن رہے ہیں:۔

سؤر کا بچہ - مرغی والا

حرام زادہ - کتوں کا سالا

اے سبحان اللہ۔ کیا موزونئ طبع ہے۔ یہاں بھی قافیے کا قافیہ تنگ کیا۔

**خانساماں**:۔ صاحب یہ آپ ہی آپ کس کو گالیاں دے رہے ہیں۔

**صاحب**:۔ ول ہاک جاؤ۔ آج ہمارا پہلا سبق ہے۔

بجا ہے پیر و مرشد۔ دوسرا سبق اس دن ہوگا جب حضور کی چپت گاہ سے بیٹے پر تیغ کئے جائیں گے۔ نصد کھولی جائے گی۔ تو گویا سب کا خاتمہ بالخیر ہو گیا۔ اور فاضل حضور تب ہی ہوں گے جب پاگل خانے میں زنجیر کھڑکھڑائیں گے۔ آپ کا علم دنیا سے نرالا ہے کہ بسم اللہ ہی سے لوہے کے چنے چبوا تا ہے۔

:۔ تو قوقو تو۔ بھئی توقوقو اچھی بٹ

بحمد اللہ کہ یہ ولایتی صاحب کسی ضلع کے مجسٹریٹ یا جج نہیں۔ ورنہ عدل و انصاف پر خوب قاضیوں کا پھرا چلتا ہے۔ ہم کہتے ہیں وہ ملکتے اہلِ سرکار نے یہ اچھی قید کر دی کہ کوئی کام یورپین جب تک اُردو کا امتحان نہ دے لیں ترقی نہ پا سکیں۔

اودھ پنچ ۱۴ اگست ۱۸۸۰ء

---

سرشار

# طالبِ نظارہ ام پردہ برافگن ز رخ
# پیشِ صفِ راستاں شعبدہ بازی مکن

ایک پُرفضا اور فرحت افزا باغ میں ایک رند شاہد باز چھٹے رنگ رلیاں منا رہے تھے۔ اور گرد گلرخانِ سیم بدن خوشی کے شادیانے بجا رہے تھے۔ اور احباب بذلہ سنج مرنجاں مرنج بلبلِ ہزار داستان کی طرح چہچہا رہے تھے کہ دفعتاً مجمعِ احباب سے ایک خوش ادا اور خوش گلو نے بڑی سریلی اور رسیلی آواز سے تان لگانی شروع کی کہ

تتی جھانکی جھونکی لاگیو مورے بارے بلم

او ہو ہو ہو۔ میاں شوری کی روح اس وقت وجد کر رہی ہوگی۔ واہ استاد کیا کہنے ہیں۔ ہاں ذرا اونچے سروں میں۔ واللہ کیا گلے بازی ہے۔ یہ گلا ہے یا سہرا اس کا چٹکارہ۔ اس کے بعد حضرت کھلے بند کا دلربا مضمون آویزۂ گوشِ سامعین ہوا۔ ہم بھی نظر سے اوجھل بیٹھے تھے جیسے بوئے گل یا صرصرِ گل یا نسیمِ نوبہار یا شمیمِ طرۂ مشکبار۔ ہم نے اس دلکش مضمون کو اپنے مذاق کے موافق پاکر غلغلۂ واہ وا بلند کیا۔ واہ بھئی کھلے بند تم تو چھپے رستم نکلے۔ یہیں خدا کرے زبیبے سے اپنے نام نہیں بتا دیجئے۔ لیکن حضرت ذیل پیر تک نہ بھیجئے گا کہ اس جنگی میں آٹا گیلا ہو جائے۔

ہندوستان کی شادی جیسے گوڑیا گڈے کا بیاہ۔ اسے سبحان اللہ۔ دولہن جلندھر میں دولہا پشاور میں اور لھوزی پھر گئی۔ مرو مکارم نگر یہاں عورت الوپ شہر میں اور نکاح ہوگیا۔ ع

خانۂ ملا در چین است دل کشتی در فرنگ

دولہن بیچاری کی کیا طاقت کہ زبان تو ہلا سکے۔ راضی برضا۔ ماں باپ نے جس کے ساتھ چاہا بیاہ دیا۔ جس کنوئیں میں چاہا ڈھکیل دیا۔

لکھنؤ میں ایک باوضع خوش باش شریف عالی خاندان معالی دودمان خواجہ صاحب کی دختر پری پیکر سیب بام خدا سیانی ہوئی تو بڑے اونچے اونچے گھروں سے پیغام آنے لگے۔ آخر ایک رئیس عجیب الطرفین شریف الجانبین کے صاحبزادے سے نسبت قرار پائی۔ خواجہ صاحب کی دختر رشکِ قمر چندے آفتاب چندے مہتاب۔ ؎

اگر دیدے رخِ آں حور پیکر　　خلیل بت شکن میگشت آزر

دو عمر نوخیز ہمجولیاں چہل کرنے لگیں۔ اے بہن مبارک۔ اللہ کرے لمبی بلند دروازے پر شہنائی بجے، شبِ گھڑی سے سسرال جاؤ۔ ہم نے بھی اڑتی سی خبر پائی ہے۔

وہ مسکرادیں،

تو لجاتی کیوں ہو۔ اللہ سب کو یہ دن نصیب کرے۔ ہم تو آج حضرت عباس کی حاضری کریں گے۔ بہن! خاتونِ جنت کی قسم، تمہارے

روم کی سلطنت رفعیہ سے ٹکر لڑتا۔ مگر روسیوں کی شہ جو پائی تو جنگ پر چڑھ گیا۔ مدو مانگ کر بل کرنے لگا۔ ترکی فوج نے دم کے دم میں اس کی ترکی تمام کر دی۔ ایسا پیچا پا کر پاتوز میدان چھوڑ۔ رشتہ شجاعت توڑ حمیت سے تاآ جو بڑ نوک دم بھاگا۔ وہ کانا ظلم کا لڑانے والا پتنگ کی رسوائی کیا جانے۔ روس نے جو دیکھا کہ پالا روم کے ہاتھ رہے تو بھگوڑے کا ہاتھ بٹا لیا۔ فوراً پیچ چلا۔ عیسائی سلطنتوں کے آزاد کرانے کے حیلہ شرعی سے جھٹ میدان بدلیا اور میدان کارزار میں دوڑ پڑا۔ اڑچکا اور منہ کے بل گرا۔ گرا اور پھر سنبھلا اور پھر بڑھا۔ بڑھا اور پھر گھٹا۔ گھٹا اور پھر ڈٹا۔ ڈٹا اور پھر ہٹا۔ ہٹا اور پھر ڈٹا۔ اب تو ایسا جم گیا کہ خدا ہی ہٹائے تو ہٹے بحر فین سے خوب خوب جوڑیں چھپکیں۔ بڑے بڑے جغادری پتنگ باز جمع ہیں۔ مدد کی گھسیٹ میں خوب مشاق ہیں۔ اپنے گھر پر سے چھپکا پیٹے پر سے اس زناٹے سے کھینچ کئے کہ مرفشانی کا پتنگ کھٹ سے الگ وہ کاٹا۔ اور جو کہیں کٹتے کٹتے گئے تو خالی ڈور ہاتھ میں۔ لنگڑا ہوا ہو گیا۔ ارے کر کے رہ گئے۔ روسی لنڈورا لڑانے میں طاق ہیں۔ چپ چاپ راست سے فوج کو بڑھاتے جاتے ہیں اور غنیم کے میدان میں جا کر پیچ لڑا سکتے ہیں۔ دونوں نے خوب خوب پیچ کاٹے۔ مگر روسیوں نے آج کل پٹخنے بہت۔ تھوڑے دنوں سے کچھ ایسی ہوا بندی ہے کہ ترکوں کی جیت کا چراغ گل ہو گیا۔ مگر بقول بیدل نیم ہنوز ہیم چہ می شود یونان نے چاہا تھا کہ روس کی طرف ہو رہے مگر انگلستان نے للکارا کہ کیوں بچار رکھا۔ چپکا ہے۔ چپکا۔ جرمنی اور آسٹریا بھی روس کی شراکت کر کے تِلی ڈورے روم کے چھکے چھڑانے پر آمادہ تھے۔ لیکن پیچے کے خیال سے جب ہو رہے۔ بحری میدان میں بھی خوب ماہی جال پھینکے۔ کبھی انہوں نے خود لوٹ دیا۔ کبھی انہوں نے دیکھیں پالا کس کے ہاتھ رہتا ہے۔

اودھ پنچ ـ ۲۰ نومبر ۱۸۷۷ء

# لکھیم پور کھیری

لکھیم پور کھیری کے شمال کی جانب کے مشرق کے مغرب کے دائیں کونے کے بائیں طرف ایک لق و دق جنگل ہے کھیری۔

ایک صاحب کو کہ عرصۂ دراز سے محکمۂ آبکاری کے محکمہ میں پڑے تھے۔ شوق چرایا کہ شکار کھیلیں۔ جب جنگل میں ہو رہے۔ جھٹپٹے وقت کسی گنوار کا بھائی پائنچے چڑھائے۔ جوتیاں ہاتھ میں دبائے۔ ٹکے وار ٹوپی سر پر جمائے۔ مجبراً نکلائے سامنے سے آ رہا تھا صاحب بہادر نے پوچھا ول تم کون؟ حضور میر شکار ہو۔ ہو تو ول تم ہمارے ساتھ چلے ہم کو شکار کھلاؤ۔ خداوند یہاں جنگل میں کیا شکار کھیلئے گا۔ ول اسی جھاڑی میں۔ واہ حضور اس میں تو کانٹے چبیں گے میاں امانت کے معشوق کو ڈھونڈیئے جو پریوں میں چھپ رہے تھے۔ تڑکا ہونے دیجئے۔ گجردم ایک سے ایک قبول صورت۔ بچئے۔ مگر اس وقت شکار کیا۔ اب شام ہونے کو آئی ہے۔ مجھے تین کوس اور چلنا ہے۔ سلام۔ ول سلام نہیں نہیں۔ تم بولا کہ یہاں سے تین کوس چیتا ہے۔ ہم چلنا مانگتا ہے۔ ہاتھی لاؤ۔ تب تو چپراسی نے بڑھ کر کہا کہ حضور یو سار میر شکار پنتر یا کا بھائی ہے۔ صاحب مسکرا دیئے۔ اتنے میں رن لکھنوی جو جنگل جنگل حیروں کا شکار کرتے پھرتے ہیں عین وقت پر پہنچ گئے۔ نوٹ بک کے جال میں پنسل کے لاسے سے اس خبر کو ایسا پھانسا کہ جکڑ گئی نذر ہے۔

رتن ناتھ لکھنوی ـ اودھ پنچ ـ ۹ نومبر ۱۸۸۱ء

# کوئی کہتا ہے دیوانہ کوئی کہتا ہے سودائی
# خوشامد سب کیے کرتے ہیں جس سے جیسی بن آئی

## اکبر الہ آبادی

ہٹو، بچو۔ سنبھل بیٹھو، جگہ دو۔ ہم آتے ہیں۔ ہم آتے ہیں۔

ہاں۔ ہاں۔ یا اللہ! اے حضرت آپ ہیں کون!

ایں! ہم ہیں کون؟ ہم ہیں۔ ہم!

توبہ یارے یہاں خدا کے لئے کچھ کہہ گئے تھی آخر ہو کون! بتا ہی دیں۔ ہم ہیں خیال ولد دماغ ولد نیچر ولد قل ہو اللہ احد اللہ الصمد ...... الی آخرہ۔

واہ وا۔ واہ وا۔ یہ تو آپ نے اپنے نام کے ساتھ اپنا نسب نامہ بھی پڑھ سنایا۔ یہ تو فرمایئے یہاں نہ کوئی کمیٹی نہ سوسائٹی نہ لکچر نہ آرٹ کل، نہ چندہ نہ لاٹری۔ آپ زور شور سے جو تشریف لائے ہیں اس کا کیا باعث؟

آہا ہا ہا۔ اس کا باعث کچھ نہ پوچھئے ؎

چمنستاں کی گئی نشوونما پھرتی ہے!

رت بدلتی ہے کوئی دم میں ہوا پھرتی ہے

ادھر اودی اودی بدلیاں، شیلم پری بنی ہوئی بگر ہند سے آ رہی ہیں ادھر ہری ہری پتیاں معشوق سبز پوش کی طرح اپنا جوبن دکھا رہی ہیں۔ آپ جانیئے۔ ہم ایک جوہر مجرد۔ کلیل میں آ گئے پر کیٹی چھوڑ محفل رنداں میں آ نکلے۔

جناب یہ سب سہی۔ مگر کچھ بات اور بھی ہے ورنہ ؎

ایک سے ایک ہے تماشا رنگ

دیدنی ہے جہاں رنگا رنگ

ہزار رنگ بدلے کبھی آپ نہاں خانۂ دماغ سے نہ نکلے۔ اب کیا تھا کہ آپ نے اس دھوم دھام سے پر پرواز کھولے ہیں!

سچ بتا دوں؟

مناسب تو یہی ہے!

تھرڈ پسچ تو یہ۔ مراد سکرٹری آف اسٹیٹ کو بغر کے اول درجہ کا صدر اعلیٰ کر دے ولایتی معنی صدر اعلیٰ کے مراد ہیں۔

وہ نہیں کہ بگڑا تو گویا مرثیہ خوان اور بگڑا وکیل عہد ماضی) ایکٹ پابندی اخبارات کی ترمیم کی کس عمدگی سے رائے دی ہے کہ جی پھڑک گیا۔ سچ پوچھو تو ہم کو جلا دیا۔ میرے حق میں تو مسیحائی کی۔ سقف دماغ میں سوکھے مکڑی کی طرح ہزار جال پھیلاتا تھا مگر ایک مگس مضمون ہاتھ نہ آتی تھی۔ اب تو وہ خرمگس ہیں پھنسا دی کہ ہزار قحط پڑے میرے راتب میں خلل نہ پڑے۔ اس وقت طبیعت ایسی حاضر ہے کہ جو مضمون فرمائیے بے تکلف موزوں کر دوں۔

اگر یہ ہے تو اپنی سرکار ابد قرار کی شان میں ایک رباعی دعائیہ کہنا ضرور ہے۔

بہت خوب۔ اے حضرت! یہ تو خود ہمارا فرض ہے۔ خیر نہ مضمون ہاتھ آیا ہے تو ادائے شکر واجب ہے۔ اچھا سنئے۔

پہلا وزن

| | |
|---|---|
| قیصر ہند کو اللہ سلامت رکھے | دشمنوں کو ہدفِ تیر سلامت رکھے |
| حاسدوں کو غم و حسرت کی نشانی کر دے | پیچ کو عشرت و راحت کی علامت رکھے |

آمین۔ آمین۔ آمین۔

اے سبحان اللہ! خوب ارشاد کیا ہے۔ مجرد کے واسطے علامت کس قدر موزوں ہے۔

آداب بجا لاتا ہوں۔ بندگیاں اچھالتا ہوں۔

کیا خوب آداب نہ ہوا دولتیاں ہوئیں

جی یہ توسنِ طبع کی رعایت ہے

اچھا یہ بندگیوں کا اچھالنا چہ معنی دارد۔ بندگیاں نہ ہوئیں پیزار کی پگڑی ہوئی۔

جی یہ بادۂ مضمون کی مناسبت ہے۔

قلیل ہیں تو آپ ہی ہیں۔ بھلا جواب دینے میں کب رکنے لگا۔ خیر اب زمانہ سابق کی کچھ برائی اور اس عہد کی کچھ تعریف فرمائیے۔

سچ بات کہنے میں کیا عذر ہے۔ وہ بھی لیجیے۔

دوسرا وزن

| | |
|---|---|
| ہوتے تھے آگے ہند میں مجنون بادشاہ | کرتے تھے بے خطا بھی بہت خون بادشاہ |
| اے پیچ میرا عہد عجب عہد امن ہے | یعنی ہے اس زمانے میں قانون بادشاہ |

پیچ پر ـــــ !

ہاں ہاں۔ بس آگے نہ بڑھئے گا۔ صرف شعر کہلا لیجئے۔

یوں ہے تو خیر۔

خیر کیسی؟ خون جگر کھا کر نظم کر دوں۔ آپ ایک خیر میں خاتمہ بالخیر کئے دیتے ہیں۔ اے حضرت! تعریف کیجئے۔

اچھی زبردستی کی تعریف ہے۔ اچھا صاحب۔ واہ وا۔ ماشاء اللہ۔

تسلیم جاری کرتا ہوں۔

یہ کیا !
قافیوں کی رعایت ۔
اسی رعایت نے آپ کو مجنوں بنا کر دو قافیوں کا زبردستی خون کرایا ۔
اچھا افواج ہند کو سرکار نے یورپ بھیج کر جو عزت افزائی کی ہے اس کی نسبت بھی کچھ ارشاد ہو ۔
یہ تو آپ نے میرے دل کی کہی ۔ اچھا سنیئے ۔

تیسرا وزن

| | |
|---|---|
| انگلش کی مدد سے مالٹا تک | ہندی لشکر جو بڑھ گئے ہیں |
| کہتے ہیں یہ ہنس کے ہندوالے | کالے گوروں پہ چڑھ گئے ہیں |

بہت خوب ۔ سبحان اللہ ۔
آداب عرض کرتا ہوں (رعایت ظاہر ہے)
خیر یہ تو سب کچھ ہوا ۔ اب شہر کلکتہ کی تعریف میں بھی کچھ ارشاد ہو جائے ۔
ضرور ضرور ۔ وہ تو ہمارا دارالسلطنت ہی ہے ۔ اللہ آباد رکھے ۔ اچھا سنیئے ۔

چوتھا وزن

| | |
|---|---|
| نائب سلطان عالم کی وہاں درگاہ ہے | حاکمان دادگر کا خیمہ و خرگاہ ہے |
| تاجروں کا کیوں نہ ہو اطراف یورپ سے ورود | جانتے ہیں سب کہ کلکتہ بھی بندرگاہ ہے |

اے سبحان اللہ ۔
تسلیم کو دوتا ہوں ۔

یہ کیا !
بندرگاہ کی رعایت ۔ اے حضرت ! اب فرمائش نہ کیجئے گا ۔ دیوالہ نکلا چاہتا ہے ۔ اس وقت رخصت ہوتا ہوں ۔ آپ بھی سمجھ لیجئے گا ۔
کہ بہلکے بھوت کی لنگوٹی ہے ۔ چلتے چلاتے ایک وزن اور عرض کئے دیتا ہوں ۔

پانچواں وزن

سَر سَر سَر سَر سناک
سُر سُر سُر سُر پھٹاک

میاں خیال صاحب اس قدر جھک مارکے رفوچکر ہو گئے رہ گئے پھر وہی سکوت ۔ وہی سناٹا ۔

شمع کے گل ہوتے ہی پروانے راہی ہو گئے
دفعتاً کیا تھا میان انجمن کیا ہو گیا

اودھ پنچ ۲ اگست [illegible]

---

مسٹر اودھ پنچ صاحب، آپ کو عالم بالا کی پولیٹیکل باتیں بتا دوں، وہاں کے انتظامات کی خبر سنا دوں تب تو آپ اپنے کارسپانڈنٹ کی بلند پروازی کے قائل ہوں گے یا نہیں۔ لیجیے مجھ سے سنیئے۔ عرش بریں پر ایک کمیٹی ہوئی۔ حضرت جبریل نے طوفان سنہ آئندہ کا بجٹ پیش کیا۔ بہت دیر تک بحث رہی۔ بالآخر سال بھر کے لئے حضرت میکائیل تخفیف میں در آئے۔ حقیقت میں ایسے فرشتہ کا مامور بہ خدمت ہونا جس کے ایک بال کو سات سمندر نہ تر کر سکیں، خالی از مصارف کثیرہ نہ تھا خصوصاً ایسے وقت میں کہ کوہ ہندوکش سے لے کر جبل اسود تک رسد کی ضرورت ہے۔ بعدہ سنہ گذشتہ کے عالم ارواح کی آمدنی کا بجٹ پیش ہوا۔ حضرت عزرائیل کی کاروائی ایک سستی کے ساتھ پائی گئی۔ لہٰذا علاوہ قحط اور وبا اور امراض معمولی کے فرشتہ جنگ روم و روس ان کی مدد کے لئے مقرر کیا گیا۔ کہیں آپ یہ فقرہ نہ تیز کریں کہ عالم بالا کی مخبری میں شہاب ثاقب سے کیونکر بچے۔ جناب یہ بات دور بین لگانے والوں سے پوچھئے۔ میں نے مراقبہ میں یہ حالات دریافت کئے ہیں۔ آپ کے کارسپانڈنٹ کے خیال کو ہر محکمہ میں حاضری کی اجازت ہے۔

اودھ پنچ۔ ۴ ستمبر ۱۸۷۸ء

---

# سسرال کی گالی کا برا مانے سو بھڑوا

ولزلی صاحب فوجی سفیر متعینہ لشکر روس جب پوخارسٹ میں گرینڈ ڈیوک نکلس کی ملاقات کو گئے تو نکلس نے وہ بے اعتنائی برتی کہ ولزلی سارا کھپنی حکمت عملی کے بدلہ روس میں ہضم کر رہ گئی۔ نہایت انقباض کے ساتھ نکلس صاحب منہ پھیر کر بولے بھی تو یہ کہ "کم بخت جاسوس جو دوستوں کا بھیس بدل کر آتے ہیں اور بھی بدتر ہیں۔" اس توہین کی شکایت جلسہ وزرائے انگلستان تک پہنچی۔

گمان کیا بلکہ یقین تھا کہ کوئی سخت تہدید منجانب انگلستان عمل میں آئے گی۔ لیکن سارے جھگڑے کا تصفیہ مفصلہ ذیل تحریروں سے ہو گیا۔ وہ اصل تحریریں ہم کو نہیں ملیں مگر فرانس والوں کے قیاس کے مطابق ان مراسلات کا ملخص یہ ہے۔ لارڈ ڈربی بنام ڈیوک نکلس "کیوں بھائی جان! ذلیل کرتے ہو۔ ہم نے کبھی کان دم ہلائی۔ یہ اہانت کے کوڑے چہ معنی دارد۔"

ڈیوک نکلس "لڑکی بیاہ کے کیا ہم اب اس چھیڑ چھاڑ سے بھی گئے؟"

مخاطبہ لارڈ ڈربی یا ولزلی صاحب "سسرال کی گالی کا برا مانے سو بھڑوا۔"

اودھ پنچ ۲۵ ستمبر ۱۸۷۸ء

---

# ایک نادان خوش اعتقاد کسان کی دعا

اے میرے اچھے خدا میں اعتقاد رکھتا ہوں کہ تیرا کوئی ساجھی نہیں مجھ پر کرم کر۔ پڑھے ہوئے ملا کہتے ہیں کہ تو تو ہی ہے قدیر

ہے۔ میں سے میں ان پیچیدار باتوں کو کچھ نہیں سمجھ سکتا مگر اتنا جانتا ہوں کہ تو لاٹ صاحب سے بھی بڑا ہے۔ عام لوگ کہتے ہیں کہ تو ہر ذرہ عالم کا منتظم ہے۔ میں اپنے چھوٹے سے دماغ پر زور دے کر خیال کرتا تھا کہ بڑا بنا کر دیکھ سکتا کہ ہر ذرہ پر نظر دوڑا کر تیری قدرت کی کارروائیوں کا مشاہدہ کروں مگر یہ جانتا ہوں کہ حاکم بندوبست نے بغیر تیری مرضی کے مجھ پر جمع نہیں بڑھائی۔ اے میرے داتا مجھ پر رحم کر جب تو ہر ذرہ کا منتظم ہے تو میرے کھیتوں میں بہت سا غلہ کیوں نہیں پیدا ہوتا کہ اس کو بیچ کر جو باقی بچے اس سے بال بچوں کو پالوں۔ اے اللہ تو ہر جگہ ہے مگر شاید اس موضع میں تو نے گزر نہیں کیا اور اگر گزر گیا تو میری اجڑی حالت کو دیکھ کر مجھ کو اپنا بندہ نہ سمجھا اور اگر بندہ سمجھا تو گنہگار پایا۔ اس وجہ سے مجھ پر جمع بڑھوا دی۔ اے اللہ میرا گناہ معاف کر دے گناہ کچھ بہت بڑا نہیں ہے۔ میں نے تیل والے صاحب کی ایک بھینس چرائی تھی مگر اس کے بدلے دو مہینے کی قید بھی بھگت لی اس نے میرے کھیت کا نقصان کیا تھا میں نے اس کو باندھ رکھا تھا اس کے سوا اور کوئی گناہ بھی نہیں کیا نہ کسی کی زمین دبائی نہ مال چھین لیا یا خدا اب مجھ پر اپنا فضل کر اور میری اس دعا کو بدلی کے لفافہ میں لپیٹ کر تیز رو بجلی کے ہاتھ صاحب لوگوں کے پاس بھیج دے اور حکم دے دے کہ مہنگی بھر غریب کسانوں پر مالگذاری کے واسطے ذرا سختی نہ کریں۔

و۔ ح۔ الہ آباد

---

# خمارستان کا ڈِنر[1]

(نواب) سیّد محمد آزاد

## روئداد
## حاضرینِ نکہت قرین

مسٹر پینک الدولہ ——— چیرمین

چسکی الملک ——— گورنر صوبہ تر پاک آباد

مرزا اخمار بیگ ——— راقم نوچو گزٹ

میر مدہوش خاں ——— منڈالین یانگ کانگ

سیّد بانو جنگ ——— کمانڈر انچیف افواجِ فغفوریہ

دھواں دھار خاں ——— انسپکٹر جنرل چانڈو خانجات

**مسٹر پینک الدولہ۔** حضرات! میں اپنے سچے درجے کی خوش نصیبی اور افتخار کا باعث اس کو سمجھتا ہوں کہ آج میرے نصیب یہ عزت بخش ہدایت ہوئی کہ میں آپ صاحبوں سے اپنے اس شاہنشاہ آفتاب لقب عادل انصاف گستر رفعت ذی شوکت دریا ہیبت کے جام صحت و تندرستی کے پینے کی استدعا کرتا ہوں کہ جس کے عہدِ انصاف مہد میں ہم لوگ کالی ناگن کو بے تکلف نگل جاتے ہیں اور وہ بدذات اور فتنہ گر ہم لوگوں کو ڈسنے اور آزار پہنچانے کی ہمت نہیں کرسکتی ہے۔ ہمارے واجب الوقت اس عالی قدر بادشاہ کا جام صحت سب کہ جس کی رعیت سے بڑھ کر کسی کی رعیت منکسر المزاج، نرم طبیعت اور تہذیب یافتہ نہیں ہے اور جس کی نیک نیتی اور پاک باطنی کی برکت سے افیون کی ایسی مفید نفس کش اور مفرح چیز ہم لوگوں کے استعمال میں ہے کہ جس نے ساری دنیا کے لوگوں سے زیادہ آرام اور تسکین اور راحت اور بے خلش طور سے زندگی بسر کرنے کا سامان ہم لوگوں کے واسطے مہیا کر دیا ہے۔ اور جس کی بدولت انگریزوں نے ہم لوگوں کی جیب کا ٹھکرا روپیہ پایا ہے (چیرس) یا اسی متبرک چیز کی برکت ہے کہ ہمارے ملک کے لوگوں نے آج تک بجز اس کی یاقوتی رنگت کے خون کی رنگت نہیں

---

[1] پورا عنوان ہے "خمارستان کے تہذیب یافتہ مدکیوں کی تجارت کے جلسے کا سالانہ ڈنر"

کبھی خواب میں بھی نہیں دیکھی ہے اور یہی وجہ ہے کہ صدہا سال سے ہمارے کان بجز ساعد نواز آواز بانسری کے توپ و بندوق کی وحشت انگیز اور ہیبت ناک
اور عاقبت سوز آواز سے آشنا نہیں (چیرس) یہ اسی پری کا جلوہ ہے جس کا تصدق ہے کہ آج دن تک ہم لوگوں کو آنکھ نہیں کھولنے دیتا ہے
اور یہ اسی ہونکا عشرہ ہے کہ جس نے ہم کو ساری دنیا کی شیطانی اور نفسانی لذتوں ہوسوں اور خواہشوں سے بے نیاز کر دیا ہے یہ بھولی کا مادہ ہماری قوم
میں اسی کا خاص عطیہ ہے کہ آج کل کے بہادرانہ طور سے لڑنے مرنے کا تذکرہ سن کر وہ دو دن تک ہم لوگوں کے ہوش پرّاں رہتے ہیں اور یہ اسی کی کرشمہ
ہمانی بعدی کی نعمت ہے کہ ہمارے ہم وطن پٹاخے کی آواز پر دست بقبضہ ہو جاتے ہیں۔ (چیرس)
ہم لوگوں کا عمدہ بریچ لوڈر یشم نم بوم کا ایجادی ہاتو ہے کہ جس کا دھنواں خطہ کے خطہ کو جلا دے اور اقلیم پھر کو خاک میں ملا دے ہمارے
ملک کا چھینا جھپٹی دوبین کے لیے ہیٹرولیوز کا گولا ہے اور کون آج تک اس کی چوٹ کھا کر سنبھلا ہے۔ (چیرس)
ہم لوگوں کا خیالی جنگی جہاز ایسا ہے کہ جو ہمارے ذہن کے سمندر سے ایک منٹ میں بحر اسود کی موجوں پر برق کی طرح چمکنے لگتا ہے
اور ہماری پینک کی گاڑی ایسی ہے کہ جو ایک لمحہ میں ہزاروں سمندروں اور لاکھوں پہاڑوں کو طے کرتی ہے۔
اب ہمارے ملک میں بھی افیون کی کاشتکاری سرکاری طور سے جاری ہو گئی ہے۔ کیونکہ ہمارا سارا ملک اس کا محتاج ہے اور اب وہ
زمان مسرت نشان قریب ہے کہ ہم لوگوں کا کروڑوں روپیہ ہمارے ہی ملک میں رہے گا اور ہم لوگ مالوا اور بہار کے بار عظیم
سے دائمی طور سے سبکدوش ہو جائیں گے۔ (چیرس)
علم تجارت کی بھی ایسی ترقی ہمارے ملک میں ناممکن الخ اور توجہ سلطانی سے ہے کہ جس کا ذکر ناگفتہ بہ ہے۔ تہذیب و علم بھی ان دنوں
اوج پر ہے کہ یورپ والے بھی جس کا رشک کرتے ہیں۔ اور ایسے کامل پروفیسر لوگ ہماری یونیورسٹی میں ہیں کہ جو برسوں مراقبہ میں بند
ہیں اور ستارہ اوج کا حال دریافت فرماتے ہیں۔ خلاصۂ کلام ہر قسم کی ترقیوں سے ہمارا ملک چین اور ممالک مفتوحۂ نعمت بیہ
مالا مال ہے اور ہر پیشہ اور فرقہ اور ہر درجہ کی رعایا مرفہ الحال ہے۔
اب ہم جناب حضرت سلطانی کو نوش جان کرتے ہیں۔ (چیرس) بینڈ بجنے لگا۔

کھو دیا حسن ملک نے ستم ایجادوں کا
اڑ گیا رنگ دھواں بن کے پری زادوں کا

**مرزا عمار بیگ**۔ رائٹ آنر گرٹ، ہز ایکسیلنسی جنٹلمین اینڈ لیڈیز! ہماری قسمت میں آج ایسا مشکل سبق پڑا ہے کہ جس کے ہم حاشا اپنے
کو قابل تصور نہیں کرتے ہیں اور کبھی ہم کو اس کی امید نہیں کہ ہم اپنی آج کی اس عظیم خدمت کو پوری طرح سے اور نیک طور سے انجام دے
کر سرخرو اس سے نکل جائیں گے۔ ہماری دلی مسرت اور بڑی عزت کی یہ بات ہے کہ ہمارے سپرد اس جلیل القدر مہمان کا ٹوسٹ
ہوا ہے جو آج اتنے بڑے صوبے کا گورنر ہے اور جس کی قدم کی نوک پر ہم لوگوں کے اقبال و ادبار کا دارومدار ہے۔ ہم کو فقط اس کی
مسرت نہیں ہے کہ میرے سپرد ایسے عالی جاہ اور بے مثل عہدہ دار کا ٹوسٹ ہوا ہے بلکہ اس کے ساتھ وہ قلبی شادمانی بھی ضم ہے کہ
میں اپنی خوش قسمتی سے گورنر ممدوح کا ذاتی دوست بھی ہوں اور اکثر ہم نے لڑکپن میں اپنی ولایت کی چراگاہوں میں ان کے ساتھ
چھوٹے چھوٹے سور کے خوشنما اور خوش رفتار اور رنگیلے اطوار بچوں کو چرایا تھا جب کہ ہم اور وہ سمندر گمنامی میں ڈوبے ہوئے تھے اس
وقت اس ایوان رفیع الشان کے دیکھنے اور عام لوگوں کے سامنے اس حیثیت سے پیش ہونے کا تصور تک ہم کو نہیں تھا۔ ہمارے

معزز دوست کی ذاتی صفتوں کا بیان کرنا یہاں تحصیل حاصل ہے کیونکہ آپ لوگ بھی ان کے ذاتی دوست ہیں۔ اور انکے خلق و سیع و سلیم الطبعی تحمل، مہمان نوازی، ہمدردی، نیک نفسی کا مزا چکھے ہوئے ہیں اس لئے ضرور ہے کہ میں ان کی قدرت انتظامی، ملکی اور اس کے عمدہ نتیجوں کی طرف رجوع کروں اور منتے نمونہ از خروارے آپ لوگوں کو سناؤں۔ جو صفائی اور رونق کہ سررشتہ آبکاری کی ان کے زمانہ حکومت میں ہوئی ہے ایسا آج تک کبھی دیکھا نہیں گیا تھا۔ اور صرف شراب افیون کی تجارت کو ترقی دینے سے اس قلیل عرصہ میں تہذیب اور علم ایسا شائع ہوا ہے کہ ہر کوچہ و بازار میں شراب خانے اور مدک خانے کثرت سے نظر آتے ہیں۔ اور ان کے دیکھنے سے نیک نیت آدمی کی آنکھوں کو بڑا آرام ملتا ہے۔ ٹیکس کی تلخ گولی کو معاملات ملکی اور خزانہ خالی کے خیال سے حکمت عملی کی مصری میں ملا کر اس چالاکی سے انہوں نے ہندو لوگوں کو کھلا دیا ہے کہ جس طرح لڑکوں کو وہ اسنے تلخ شہد ملا کر کھلا دیتے ہیں۔ کب پکن اور کمشن میں اس لطف کے ساتھ ٹیکس جاری ہوا تھا۔ اس دوا کا ایسا اثر لوگوں پر ہوا ہے کہ ہزاروں آدمی روزانہ خون جگر کرکے اس خارستان کو گلستان بنا رہے ہیں۔ یہ انہیں کا گرامی کونسل اور قانون خانہ ہے کہ جس نے ہم لوگوں کو اس جنگلی ملک میں ایسا محافظ صحت اور سرپرست اطوار اخلاقی قانون عطا کیا ہے اور یہ ہماری فوج کے ولایتی پیچے ہیں کہ جن کے طفیل میں خارستان کے اکثر شہروں اور کمپوں کے نوجوان طرار لڑکے دوا کی تائید سے بے نیاز ہوگئے ہیں۔ گو اس سے بظاہر چین کے دوا کے تاجروں کا نقصان معلوم ہوتا ہے مگر غور کرنے سے وہ نقصان خفیف اس عام فائدۂ عظیم کا مقابلہ نہیں کر سکتا ہے۔

یہی ہمارے عالی مرتبہ دوست کے اعلیٰ درجہ کی سرگرمی و عرق ریزی پر دال ہے کہ ضلع خرابہ کے کبھی لوگوں کی زبان بھی اس سے آشنا ہوئی اور انہوں نے بھی مغربی تہذیب کا مزا چکھا۔ چیف کمشنر خرابہ کی رپورٹ سے ظاہر ہوتا ہے کہ جب سے رم کو ان کوہستانی ملکوں میں مروج کیا گیا ہے تب سے سیکڑے میں بیس آدمی آگے سے زیادہ قحط کی سختی اور خوف کو کم کرنے کے لیئے دار البقاء میں نشیمن کرتے جاتے ہیں۔

اس کا کامل یقین ہے کہ میرے جلیل القدر دوست بعد انقضائے ایام خدمت گورنری اس ملک مفتوحہ کی کہ جب کہ سر سبزی اور کامیابی کا ہار گلے میں ڈال کر اپنے وطن کو تشریف لے جائیں گے تو وہاں بھی اپنے ملک کے بہبود پارلیمنٹ پکن میں بڑا بڑا کام کریں گے اور یہ ہم گورنمنٹ کی تحویل میں جتنے اعلیٰ درجے کے تمغے اور خطاب ہیں، یہ سب ان کو ملیں گے۔

حاضرین نے بڑے تپاک سے گورنر کا ٹوسٹ پیا اور جینڈ بجنے لگا ؎

تو کار زمیں را نکو ساختی | کہ بر آسمان نیز پرداختی

(اودھ پنچ، ۱۹ فروری ۱۸۸۳ء)

# لفظ: ہندوستانی بی بی

نواب سید محمد آزاد

اپنے شوہر کی عاشق، شیدا اور فدائی۔ اپنے بچوں کی انّا کھلائی اور دائی عفت کی دیوی محبت کی تصویر مروت کی اوتار انسانی زندگی کی تاریکی کے لیے جاں نواز اور فرحت آثار ہولتے ہار گھر کی رونق گھر کی زینت گھر کا بھرم عزیزوں اور جملہ متوسلین کے لیے ہمیشہ رواں ہمیشہ شاداب اور ہمیشہ لبریز چشمۂ کرم عصمت کے سراپا، عزت و تمکنت گلستان کی ہزار داستان بلبل سچی قناعت، اسلامیانہ صبر اور درویشانہ توکل کے صاف اور خوش رنگ بادۂ گل رنگ کے مینا کی قلقل، خالص اور بے لوث دینداری کا محفوظ گنجینہ، عصمت عفت اور مروت کا قومی دفینہ، بالخلقت وہ سروں کی وقف خدمت و چارہ سازی، بالطبع عزیزوں کے لیے سرگرم جاں نوازی، وہ غنچہ کہ ہوائے محبت خالص کے چلنے پر جس کی شگفتگی کا دار و مدار ہے، وہ سرسبز اور بار آور شجر جو اپنے سایۂ عنایت و شفقت کے جاگزینوں پر بغیر کسی قسم کی خصوصیت اور قید کے ہر فصل میں ایک رنگ سے رحمت بار ہے۔ وہ سپاہی معرکۂ زندگی میں صبر و قناعت جس کی آبدار تلوار ہے۔ وہ منتظم جو زریں پیش بینی اور دور اندیشی آیندہ نگاری کے اصول پر جس کا ہر کاروبار ہے۔ زندگی کے طوفان بلا نشان اور مصیبت سامانیوں میں مردوں کی طوفانی طبیعت کے لیے لنگر کا کام دینے والی، ان کی ہر واقعی اور مصنوعی مصیبت اور رنج میں اظہار خواہش ہمدردی و چارہ جوئی میں سب تر ہونے کے قبل پاک محبت اور صاف ہمدردی کا درد فرسا اور غم زدائش لبریز جام دینے والی، اپنے گھر کے چراغوں پر رات بھر اپنی صحت سے بے پروائی قطع نظر کرکے پروانہ وار نثار ہونے والی، رونے ضدی لڑکوں کی پراثر اور پر شور و شر آواز کی فطرتی جھنکوتی کے بجنے پر رات بھر میں دس دس بار بیدار ہونے والی، وہ انسان، اولاد کی تمنا جس کی سب سے بڑی حاجت ہے بے اولادی جس کے لیے سخت آفت اور قیامت ہے وہ صحت بار نسیم عنبر شمیم جس کے چلنے سے متعصب دشمنوں کی تنگ خیالی کا تیرہ و تار زندان ہم ہندوستانی کے لیے روضۂ رضوان ہے وہ مسیح الزمان جس کے شفا بخش محبت و ہمدردی کی عون کا محتاج ہر پیر و جوان ہے۔ وہ قومی یا قوتی کان جس میں ہزاروں لعل بے بہا نہاں رہتے ہیں وہ عمان رحمت نشان جس سے اخلاقی خوبی اور نسوانی نیکی کے بیکراں

چشمے بے کراں میں پنہاں رہتے ہیں۔ شوہروں کی جمعیت خاطر اور طمانیت کے اوراق کا خوبصورت اور مضبوط شیرازہ۔ ان کے چہرۂ خوشحالی کا خوش رنگ خوشبو اور حسن افزا غازہ۔ وہ نیک کار بندہ شوہر کی اطاعت جس کی بہت بڑی عبادت۔ وہ نیک سرشت انسان رحم دلی اور ہمدردی انسانی جس کی جبلی عادت۔ شوہر کی فرمانبرداری جس کے خیال میں پرستش میں شامل جس کے نزدیک دیوتاؤں اور شوہروں میں صرف ایک ہلکا سا امتیازی پردہ حائل۔ ایک عالم کی مصیبت پر رونے کو فطری طور سے جس کا دل ہر وقت تیار رہے۔ وہ متوالی جو متوالے شوہر تک پر صدقے قربان اور نثار رہے۔ ہزاروں شام غربت میں صبح امید کی جلوہ ریزی، وفا شعار شوہروں کے لیے ہر طرح کی کلفت اور بد اطواروں کے لیے ایک قسم کی ہلکی پرہیزی۔ ہر گھر کی باعث زینت و آبادی سلطنت خانہ داری میں انسداد دزدی کی سپاہی۔ غیر محسوس دل پسند اور پراثر و دو سندانہ اور فرمان پذیرانہ اداؤں سے اکثر شریف النفس میاں کو در پردہ اپنا غلام بناتی ہے۔ دل جوئی اور مزاج شناسی کے دروازے سے ان کی شمع قبول تک پہنچ کر اپنے ہر مطلب کا پیام سناتی ہے۔ بد نفس اور بد عقل ساس نندوں کے بے تمیزانہ اور ظالمانہ نکتہ چینیوں سے جس کا دل چور رہے۔ اپنے میکے والوں کی خاطر بات جس کو ہر حال میں بدل منظور رہے محل میں بے محل محل کے محل کہنے پر بزور انگیز مسرت کی ادا دکھانے والی باوجود صحیح المزاج ہونے کے جلدی سے صاحب اولاد ہونے کے پرجنون تمنا میں حبیبوں جاہلوں کی مضر اور صحت سوز دوائیں بے دھڑک کھانے والی، میاں کی بد مزاجیوں کے کاکل پر پیچ و خم کے سلجھانے کا خوبصورت شانہ، روان خانہ، جان خانہ، اہل خانہ۔ وہ قیدی نواز جیار جس کے الفت کا محبوس ہتکڑی اور بیڑی کی قید و بند سے ہمیشہ آزاد رہے وہ مجنون پرور لیلیٰ جس کے پاگل خانہ کا دیوانہ آزاد سے بیزار اور اپنے پُر فساد و نفسانی خواہشوں سے ہمیشہ مصروف جہاد رہے، وہ باغیرت جس کو اپنے شوہر کے گھر سے مر کر نکلنے پر ناز وہ نازنین ہر مصنوعی ناز نخرے سے بری مجسم نیاز ہے۔ اپنے عزیزوں کی پیاری، اپنے ماں باپ کی دلاری، دنیا کو میاں کے حق جنت الفردوس بنانے والی بہشتی ناری دلہن کی تماشا جوانی کی محبوبہ اور بڑھاپے کی اتا ہے۔ انسانی زندگی سند آسائش کا فطری مرقع ہے۔ سوت کے خیال سے موت سے زیادہ ڈرنے والی خواب میں اس کے تصور سے خیالی طور سے لڑنے جھگڑنے والی، وہ عجیب الخلقت عورت شملہ و نینی تال کی صحت بار آب و ہوا جس کو بہت ضرر کرتی ہے۔ ایک پرانے بے مروت اور غلط جبلانے میں جو آسائش اور بڑی نازش سے ستر اور اسی برس کی عمر تک ہشاش بشاش زندگی بسر کرتی ہے۔ سن تمیز سے بھی قید خانے اور گھر کی جس کو مطلق تمیز نہیں بجز اس کے اپنے عزیزوں کے غیر مرد اگر عزیز مصر بھی ہو تو اس کو سوجھتا نہیں۔ باہر کے نوکروں سے کچھ نہ کچھ عناد کا رکھنا جس کا قدیم شعار ہے ہر پہلے ہر رنگ اور ہر طرح سے جس کا دل اپنی دائی ماما کا بدل طرفدار رہے۔ مرد احباب کے ساتھ بے تکلف پہاڑوں اور جزیروں کی روح پرور ہوا کھانے کا ذکر سن کر جس کے ہوش اڑتے ہیں، محل سرا سے باہر نکلتے نکلتے بے حیا اور غیرت و بے شرم سے جس کے پاؤں زمین میں دو دو گز گڑتے ہیں۔ گورنمنٹ ہاؤس میں جانے کا نام سن کر فرط اضطراب سے مرغ بسمل کی طرح پھڑکتی ہے۔ غیر مرد کی چار چشمی کے تصور سے نو گرفتار جنگلی دیار گھوڑی کی طرح بہت خوفناک انداز سے بھڑکتی ہے۔ رسائی اور حلاوت کے جنگلی مرغوں کو فرط نادانی سے اخلاقی فرخندہ فرجام دام کا دانہ بن کر جس کو پھنسانا نہیں آتا۔ اپنی دلربا اداؤں، طبعی قوتوں اور خداداد فقو کے حسن استعمال سے جس کو بیگانہ کو خویش اور دشمن کو دوست بنانا نہیں آتا۔ باوجود قومی اخلاقی علالت اور مشہور بے سر و سامانی، علاج کے بھی سو بیماروں کے حق میں بہت آسانی سے بھی ایک انار بننے پر سخت انکار۔ شوہر کے دلی دلداتی ہم سفر دوست بنے اٹنگ روم

